اصلاح کرتا ہے تو تمام علوم عالمِ غیب الغیب[1] میں محدود طور پر متمثل ہو گئے۔ اور اس تمثل کو اشاعرہ کلامِ نفسی[2] کہتے ہیں۔ اور یہ چیز علم، ارادہ اور قدرت کے سوا کوئی دوسری چیز ہے۔ پھر جب ملائکہ کے پیدا کرنیکا وقت آیا تو خدا تعالیٰ نے یہ جانا کہ افرادِ انسانی کی مصلحت بغیر ایسے نفوس کریمہ (یعنے ملائکہ) پیدا کئے پوری نہ ہوگی جنکی نسبت و تعلق پوری نوعِ انسانی سے ایسا ہی ہو جیسے قوائے عقلیہ کا ہمارے نفوس سے ہے تب ملائکہ کو محض افرادِ انسانی پر نظرِ رحمت فرما کر کُن (ہو جاؤ) کہتے ہی پیدا کر دیا۔ پھر انکے دلوں میں اُن علوم کی جھلک ڈالی جو عالمِ غیب الغیب میں محدود تھے پس وہ (ملائکہ[3]) روحانی صورت میں جلوہ گر ہوئے۔ اور خدا تعالیٰ کے اس قول میں انہی کی طرف اشارہ ہے کہ "عرش کے اٹھانیوالے اور جو اسکے اِرد گرد ہیں الخ"[4] پھر جب سلطنتوں اور مذہبوں و ملتوں کے تغیر و تبدل کا زمانہ آیا تو حکمتِ الٰہی اُن علوم کیلئے کسی اور وجودِ روحانی کی مقتضی[5] ہوئی تب وہ علوم اُن زمانوں کی ضروریات کے موافق اور بھی زیادہ مشروح اور مفصل ہو گئے۔ اور اس قولِ الٰہی میں اسی کی طرف اشارہ ہے کہ "ہم نے اس (قرآن) کو ایک راتِ بابرکات (یعنے شبِ قدر) میں نازل کیا ہے ہم آگاہ کرنیوالے تھے[6]۔ اِسی رات ہر حکمت والا معاملہ ہماری پیشی سے حکم ہو کر طے اور تقسیم کیا جاتا ہے"۔ پھر حکمتِ الٰہی ایک ایسے پاک نفس شخص (یعنے نبی) کی منتظر ہوئی جو وحی کی استعداد رکھتا ہو۔ اور اسکے لئے اعلےٰ درجہ اور بلند مرتبہ مقرر کیا گیا۔ یہانتک کہ جب وہ موجود پایا گیا تو اسکو اپنے لئے منتخب کر لیا اور اپنی مقصود کے پورا کرنیکا ذریعہ بنا دیا۔ اسپر اپنی کتاب نازل فرمائی اور اسکی اطاعت لوگوں پر فرض ٹھہرائی۔ حضرت موسیٰؑ سے خدا تعالیٰ اس قول میں یہی فرماتا ہے کہ "اے موسیٰؑ! میں نے تم کو اپنے لئے منتخب کیا ہے"۔ پس جسکی وجہ سے خدا تعالیٰ نے ان علوم کو عالمِ غیب الغیب میں متعین کیا تھا وہ عنایت بالنوع (یعنے نوعِ انسانی پر نظرِ رحمت) ہی تو تھی۔ اور جس نے حق تعالےٰ سے نفوس ملاءِ اعلیٰ کے فیضان (و پیدائش) کا سوال کیا تھا[عہ] وہ استعدادِ نوع (یعنے نوعِ انسانی کی قابلیت) ہی تو تھی۔ اور جو چیز ان (تغیر ممالک و مذاہب کے) زمانوں (کی ضروریات) کے موافق ایک خاص (مشروح و مفصل) شریعت کی خواستگار و ملتجی ہوئی تھی تو وہ احوالِ نوع (نوعِ انسانی کے مختلف حالات) ہی تو تھے۔ لہٰذا (معلوم ہوا کہ) اللہ کی دلیل مضبوط و محکم اور غالب ہے[7]۔" پھر اگر کوئی یوں کہے کہ انسان پر نماز کہاں سے فرض ہوئی؟ اور اطاعتِ رسولؐ کہاں سے واجب ہوئی؟ اور زنا اور چوری

المشروحة حسب استعداده ثم مثلة تلك العلوم كلها فى غيب الغيب محدودة و محصاة وهذا التمثل هو الذى يعبر عنه الاشاعرة بالكلام النفسى وهو غير العلم وغير الارادة والقدرة ثم لما جاء وقت خلق الملائكة علم الحق ان مصلحة افراد الانسان لا تتم الا بنفوس كريمة نسبتها الى نوع الانسان كنسبة القوى العقلية فى الواحد منا الى نفسه فاوجدهم بكلمة كن بمحض العناية بافراد الانسان فاودع فى صدورهم ظلا من تلك العلوم المحدودة المحصاة فى غيب غيبه فتصورت بصورة روحية واليهم الاشارة فى قوله تبارك وتعالى "الذين يحملون العرش ومن حوله" الأية، ثم لما جاء بعض القرانات المقتضية لتغير الدول والملل قضى بوجود روحانى اٰخر لتلك العلوم فصارت مشروحة مفصلة بحسب ما يليق بتلك القرانات واليها الاشارة فى قوله تعالى "انا انزلناه فى ليلة مباركة انا كنا منذرين فيها يفرق كل امر حكيم" ثم انتظرت حكمة الله لوجود رجل زكى يستعد للوحى قد قضى بعلو شانه وارتفاع مكانه حتى اذا وجد اصطنعه لنفسه واتخذه جارحة لاتمام مراده وانزل عليه كتابه واوجب طاعته على عباده وهو قوله تعالى لموسى عليه السلام "واصطنعتك لنفسى" فما اوجب تعيين تلك العلوم فى غيب الغيب الا العناية بالنوع ولا سأل الحق فيضان نفوس الملأ الاعلى الا استعداد النوع ولا الح عند القرانات بسؤال تلك الشريعة الخاصة الا احوال النوع فلله الحجة البالغة (فان قيل) من اين وجب على الانسان ان يصلى ومن اين وجب عليه ان ينقاد الرسول ومن اين حرم عليه الزنا و

---

[1] تجلی عظمٰی سے اوپر کا درجہ ۱۲ مصحح [2] یعنے کلام قدیم جو اللہ تعالیٰ کی خاص ذات سے متعلق ہے ۱۲ مصحح [3] یا وہ علوم ۱۲ مصحح [4] یعنے نظام سماوی میں کچھ ایسے حالات پیدا ہوئے ۱۲ مصحح [5] یعنے اس وقت کے آسمانی حالات کے مطابق ۱۲ مصحح [6] یعنے اسکے نازل کرنے سے ہمارا مقصد لوگوں کو انکے اعمال کے نتائج سے آگاہ کرنا تھا ۱۲ مصحح [7] یعنے اسکی حجت نوعِ انسانی پر پوری ہوئی اب اس پر کوئی الزام نہیں آسکتا ۱۲ مصحح [عہ] یعنی تقاضا کیا اور احتیاج ظاہر کی ۱۲ مصحح

کہاں سے حرام ہوئی؟ تو اس کا جواب یہ ہے کہ یہ واجب اور وہ حرام وہاں سے ہوئی جہاں سے کہ بہائم اور چوپایوں[1] پر گھاس کھانی واجب اور گوشت کھانا حرام اور درندوں پر گوشت کھانا واجب اور گھاس کھانی حرام ہوئی۔ اور جہاں سے کہ مُہال کی مکھیوں پر (سردارِ مُہال) یعسوب کا اتباع واجب ہوا۔ (یعنے جس طرح یہ چیزیں واجب و حرام ہوئیں اسی طرح وہ بھی واجب و حرام ہوئیں) ہاں اتنا فرق ضرور ہے کہ حیوانوں کو یہ علوم بطورِ الہام جبلی (یعنے فطری و پیدائشی القا کے ذریعہ) عطا ہوتے ہیں لیکن انسان نے ان کو اپنے ذاتی تجربہ، کسب اور غور و نظر یا وحی یا تقلید (پیروی) کے ذریعہ حاصل کیا۔

**باب** اس بیان میں کہ تکلیف جزا و سزا کا باعث ہے۔

واضح ہو کہ انسان کو اس کے اعمال کے بموجب جزا ملے گی۔ اگر اعمال اچھے تو جزا بھی اچھی اور اگر اعمال بُرے تو جزا بھی بُری۔ اس کی چار صورتیں ہیں (اوّل) انسان کی صورتِ نوعیہ کا تقاضا ہے۔ مثال کے طور پر جب چوپایہ گھاس اور درندہ گوشت کھائے گا تو ان دونوں کا مزاج صحیح رہیگا اور اگر چوپایہ گوشت اور درندہ گھاس کھائے گا تو ان کا مزاج خراب ہو جائے گا اسی طرح انسان ہے۔ اگر وہ ایسے اعمال کرے گا جن کی ارواح حق تعالٰے کے آگے عاجزی[2] کرنا اور طہارت و پاکیزگی، سماحت و تقوی اور عدالت و انصاف کرنا ہوتی ہیں تو اس کا مزاج ملکی صحیح رہیگا۔ اور جب ایسے اعمال کریگا جنکی ارواح انکے برخلاف ہوتی ہیں تو اس کا مزاجِ ملکی خراب ہو جائیگا اور جب وہ بدن کے بوجھ سے ہلکا ہوگا[3] تو ان کی نرمی اور سختی ایسی محسوس کریگا[4] جس طرح کہ اب ہم جلنے کی تکلیف محسوس کرتے ہیں۔ (دوم) ملأ اعلٰے کا اثر ہے۔ جس طرح انسان کے دماغ میں قوائے احساس موجود ہیں (جن کی وجہ سے اس کو معلوم ہو جاتا ہے کہ اسکے پاؤں کے نیچے کوئی انگارہ آگیا ہے یا برف کا ٹکڑا) اسی طرح انسان کی اس نوعی صورت کے لیے جو عالم ملکوت میں متمثل ہے[5] ملائکہ و فرشتے خدّام ہیں۔ انکو حق تعالٰی نے اس نوعِ انسانی پر خاص عنایت فرما کر پیدا کیا ہے، کیونکہ جسطرح ہم میں سے کسی کا کام بغیر قوائے ادراک و احساس کے نہیں چلتا اسی طرح اس نوعِ انسانی کا کام ان (ملائکہ) کے بغیر نہیں چل سکتا تھا۔ چنانچہ افرادِ انسانی میں سے جب

السرقة ؟ (فالجواب) وجب عليه هذا وحرم عليه ذلك من حيث وجب على البهائم ان ترعى الحشيش وحرم عليها اكل اللحم ووجب على السباع ان تأكل اللحم ولا ترعى الحشيش ومن حيث وجب على النحل ان يتبع اليعسوب الا ان الحيوان استوجب تلقى علومها الهاما جبليا واستوجب الانسان تلقى علومه كسبا ونظرا ووحيا وتقليدا۔

## باب اقتضاء التكليف المجازاة

اعلم ان الناس مجزيون باعمالهم ان خيرا فخير وان شرا فشر من اربعة وجوه۔ احدها مقتضى الصورة النوعية۔ فكما ان البهيمة اذا علفت الحشيش والسبع اذا علف اللحم صح مزاجهما واذا علفت البهيمة اللحم والسبع الحشيش فسد مزاجهما فكذلك الانسان اذا باشر اعمالا ارواحها الخشوع بجناب الحق والطهارة والسماحة والعدالة صلح مزاج الملكى واذا باشر اعمالا ارواحها اضداد هذه الخصال فسد مزاجه الملكى فاذا تخفف عن ثقل البدن احس بالملاءمة و المنافرة شبه ما يحس احدنا من الم الاحتراق وثانيها جهة ملأ الاعلى فكما ان الواحد منها له قوى ادراكية مودعة فى الدماغ يحس بها ما وقعت عليه قدمه من جمرة او ثلجة فكذلك بصورة الانسان المتمثلة فى الملكوت خدام من الملائكة اوجدها عناية الحق بنوع الانسان لان نوع الانسان لا يصلح الا بهم كما ان الواحد منا لا يصلح الا بالقوى الادراكية فكلما فعل فرد من افراد

---

[1] چوپائے گائے بیل وغیرہ یعنے گھاس چرنیوالے جانور ۱۲م [2] یعنے جب مرے گا ۱۲م [3] یعنے نیک اعمال کی نرمی اور بُرے اعمال کی سختی ۱۲ مصحح [4] جسے امام نوعِ انسانی یا انسانِ اکبر کہتے ہیں ۱۲ مصحح

کوئی شخص عمدہ کام کرتا ہے تو ان ملائکہ خدام سے خوشی و شادمانی کی (نورانی) شعاعیں نکلتی ہیں۔ اور جب کوئی بُرا کام کرتا ہے تو بغض و نفرت کی (ظلمانی) شعاعیں نکلتی ہیں۔ اور پھر وہ شعاعیں اس مخصوص شخص کے نفس میں تحلیل ہو کر یا تو خوشی و شادمانی پیدا کرتی ہیں یا وحشت و پریشانی[1] اور کبھی یہی شعاعیں بعض ملائکہ اور بعض مخصوص لوگوں کے نفوس میں تحلیل ہو جاتی ہیں جس سے انکو یہ الہام ہوتا ہے کہ وہ اس سے محبت رکھیں اور نیک سلوک کریں یا اس سے نفرت رکھیں اور بدسلوکی سے پیش آئیں۔[2] (اسکو یوں سمجھ لیجیے کہ جیسے کسی کا پاؤں آگ کی چنگاری پر پڑ جاتا ہے تو اس کو قوائے احساس و ادراک کے ذریعہ جلنے کی تکلیف محسوس ہوتی ہے۔ پھر دماغ سے ایک قسم کی شعاعیں نکل کر قلب میں اثر کرتی ہیں جس سے رنج ہوتا ہے اور طبیعت گھلتی ہے۔ ان ملائکہ کا ہمارے نفسوں میں اثر پہنچانا بھی بالکل ایسا ہی ہوتا ہے جیسے ہمارے قوائے احساس و ادراک ہمارے بدن میں اثر پہنچاتے ہیں۔ چنانچہ جس طرح ہم میں سے کسی کو رنج و ذلت وغیرہ کا اندیشہ ہوتا ہے تو وہ کانپنے لگتا ہے اور اس کا رنگ زرد پڑ جاتا ہے اور بدن نڈھال ہو جاتا ہے اور کبھی تو اس کی شہوت بھی ساقط ہو جاتی ہے اور پیشاب سُرخ ہو جاتا ہے۔ اور کبھی اتنا سخت خوف ہوتا ہے کہ اس کا ڈر کے مارے پیشاب پاخانہ تک نکل جاتا ہے۔ یہ سب باتیں اس لئے پیدا ہوتی ہیں کہ قوائے احساس و ادراک انسان کی طبیعت پر اثر انداز ہوتے ہیں اور اسکے دماغ میں پیغام پہنچاتے ہیں جس سے اس چیز کا تصور غالب آجاتا ہے۔ بالکل اسی طرح ان ملائکہ کا حال ہے جو بنی آدم پر متعین ہیں ان کی طرف سے انسانوں پر اور ملائکہ سفلیہ کے نفوس پر الہامات جبلیہ[3] اور تغیرات طبعیہ[4] اُترتے رہتے ہیں۔ افراد انسانی کو (ملائکہ کے) قوائے طبعیہ سے وہی نسبت و تعلق ہے جو انسان کو اپنے قوائے ادراک و احساس سے ہے۔ اور جس طرح یہ (نورانی و ظلمانی) شعاعیں اوپر (ملائکہ کی طرف) سے نیچے اُترتی ہیں اسی طرح نیچے سے خظیرۃ القدس تک وہ شعاعیں اوپر پہنچتی ہیں جن سے ایک قسم کا (نورانی) رنگ پیدا ہوتا ہے اور وہ رنگ (تجلی الٰہی میں) ایک قسم کی ہیئت پیدا کر دیتا ہے جس کو رحمت و رضا اور غضب و لعنت کہتے ہیں[5] (یہ بالکل اسی طرح ہوتا ہے جیسے پانی کو آگ کے نزدیک رکھنے کی وجہ سے اس میں گرمی پیدا ہو جاتی ہے اور جیسے مقدمات کو ترتیب دینے سے نتیجہ حاصل ہو جاتا ہے اور جس طرح دعا قبولیت و اجابتِ (دعا) کا باعث بنتی ہے چنانچہ اس وقت (جبکہ یہ رنگ پیدا ہوتا ہے تو) عالم جبروت میں نئی نئی حالتیں اور تبدیلیاں ظہور میں آتی ہیں چنانچہ کبھی تو غضب و غصہ ہوتا ہے پھر اسی کے بعد توبہ ہو جاتی ہے اور کبھی رحمت ہوتی ہے تو اسی کے بعد عذاب و تغضب ہو جاتا ہے۔[6] خود خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ "خدا کسی قوم کی حالت نہیں بدلتا جب تک کہ وہ خود اپنی حالت نہ بدلے۔"[7]

الانسان فعلا منجیا خرجت من تلك الملائكة اشعة بهجة وسرور وكلما فعل فعلا مهلكا خرجت منها اشعة نفرة وبغض فحلت تلك الاشعة فی نفس هذا الفرد فاورثت بهجة او وحشة او فی نفوس بعض الملائكة او بعض الناس فانعقد الالهام ان يحبوه ويحسنوا اليه او يبغضوه ويسيئوا اليه شبه ما ترى من ان احدنا اذا وقعت رجله على جمرة احست قواه الادراكية بالم الاحتراق ثم خرجت منها اشعة تؤثر فی القلب فيحزن وفی الطبع فيجهم وتاثير اولئك الملائكة فينا شبيه بتاثير الادراكات فی ابداننا فكما ان الواحد منا قد يتوقع المًا او ذلًا فترتعد فرائصه ويصفر لونه ويضعف جسده وربما تسقط شهوته و يحمر بوله وربما بال او خرئ من شدة الخوف فهذا كله تاثير القوى الادراكية فی الطبيعة ووحيها اليها وقهرها عليها فكذلك الملائكة الموكلة ببنی آدم يترشح منها عليهم وعلى نفوس الملائكة السفلية الهامات جبلية وحالات طبيعية وافراد الانسان كلها بمنزلة القوى الطبيعية لهذه الملائكة بمنزلة القوى الادراكية لهم وكما تهبط تلك الاشعة الى السفل فكذلك يصعد الى حظيرة القدس منها لون يعد لفيضان هيئة تسمى بالرحمة والرضاء والغضب واللعن مثل اعداد مجاورة النار الماء لتسخينه واعداد المقدمات للنتيجة واعداد الدعاء للاجابة فيتحقق التجدد فی الجبروت من هذا الوجه فيكون غضب ثم توبة ويكون رحمة ثم نقمة قال الله تعالى "ان الله لا يغير ما بقوم حتى يغيروا ما بانفسهم"

---

[1] خوشی و سرور نیک کاموں سے اور وحشت و پریشانی بُرے کاموں سے ۱۲م [2] اگر نیک کام کرے تو محبت و نیک سلوک کریں اور بُرے کام کرے تو نفرت و بدسلوکی کریں ۱۲م [3] انسان کی طبیعت پر خفیہ طریقے سے اثر انداز ہونیوالا القا جسکا عقلِ انسانی کے ساتھ کوئی تعلق نہیں ہوتا ۱۲ مصحح [4] وہ حالتیں جن سے مزاجِ انسانی بدلتا رہتا ہے مثلاً رنج و غم کی حالت۔ سرور کی کیفیت وغیرہ ۱۲ مصحح [5] نیک اعمال کے وقت رحمت و رضا اور بد اعمال کے وقت غضب و لعنت ۱۲ مصحح [6] یعنے مختلف شعاعوں کے چڑھنے کے اعتبار سے عالم جبروت میں مختلف اثرات پیدا ہوتے ہیں کبھی اسپر اسکے اعمال کی وجہ سے غضب و غصہ ہوتا ہے کبھی اسکے اعمال کی وجہ سے اسکو توبہ نصیب ہوتی ہے پھر کبھی رحمت ہوتی ہے پھر اسی کی بدی کی وجہ سے اسپر ناراضی ہوتی ہے ۱۲ مترجم [7] یعنے جب تک کوئی قوم بُرے کام نہیں کرتی تب خدا اسکے ساتھ بُرائی سے پیش نہیں آتا اور اسی طرح جب تک وہ اچھے کام نہیں کرتی خدا اسکے ساتھ نیکی سے پیش...

اور نبی صلعم نے بھی بہت سی احادیث میں یہ بتایا ہے کہ "ملائکہ بنی آدم کے اعمال اُوپر خدا تعالیٰ کے پاس لیجاتے ہیں۔" اور یہ کہ "خدا تعالیٰ ان سے پوچھتا ہے کہ تم نے میری بندوں کو کس حال میں چھوڑا؟ (یعنے جب تم انھیں چھوڑ کر آرہے تھے تو وہ کیا کر رہے تھے؟)" اور "دن کے اعمال اسکے پاس رات کے اعمال سے پہلے پہنچ جاتے ہیں۔" اس سے آپ کی مراد یہ ہے کہ بنی آدم اور اُس نورِ الٰہی کے درمیان جو حظیرۃ القدس کے وسط میں قائم ہے ملائکہ بطورِ واسطہ کے ہیں۔ (سوم) اُس شریعت کا تقاضا ہے جو لوگوں پر فرض قرار دی گئی ہے (اسکی ایسی صورت ہے کہ) جس طرح ایک منجم یہ جانتا ہے کہ کواکب کو جب اپنے تمام مقامات و منازل میں سے کوئی مخصوص مقام حاصل ہوتا ہے تو ان (کواکب) کی قوتوں سے مِل کر ایک قسم کی روحانیت و روحانی فضا پیدا ہوتی ہے جو فلک کے کسی حصّے میں مرکوز و متمثل ہو جاتی ہے۔ پھر جب احکامِ فلکیات کا منتقل کرنیوالا یعنے ماہتاب جہانتاب اس روحانیت کو زمین کی طرف لاتا ہے تو لوگوں کے دل اور اُن کی توجہات اس روحانیت کی طرف پھر جاتی ہیں۔[1] بالکل اسی طرح عارف باللہ[2] جانتا ہے کہ جب ایک خاص وقت آتا ہے جس کو شرع میں لیلۂ مبارکہ (برکت والی رات) کہتے ہیں اور جس میں تمام حکمت آمیز امور طے ہوتے اور بٹتے ہیں تو اس وقت عالمِ ملکوت میں ایک قسم کی روحانیت پیدا ہوتی ہے جو احکامِ نوعِ انسانی سے مرکّب ہوتی ہے۔ اور ضرورت کے مطابق وقت کی مناسبت سے وہاں سے اس زمانہ کے سب لوگوں میں عمدہ اور اذکی شخص (یعنے نبی) پر الہامات نازل ہوتے ہیں۔[3] اور اسی کے واسطہ سے اُن نفوسِ ذکیہ پر الہامات ہوتے ہیں جو عمدگی و ذکاوت میں اسکے بعد کا درجہ رکھتے ہیں۔ پھر اس کے بعد باقی تمام لوگوں کو یہ الہام ہوتا ہے کہ وہ ان الہامات کو دل سے قبول کریں اور اچھا جانیں۔ اور پھر ان (الہامات) کے معاون اور مددگاروں کی تو تائید و امداد ہوتی ہے اور معاندین و مخالفین کی رسوائی و ذلت۔ اور ملائکہ سفلیہ کو یہ الہام ہوتا ہے کہ وہ ان (الہامات) کے مطیع و فرمانبردار کے ساتھ نیک سلوکی سے پیش آئیں اور اُن کے عاصی و نافرمان کے ساتھ بدسلوکی سے۔ پھر اسکے بعد ایک قسم کا (نورانی) رنگ، و اثر ملأ اعلےٰ اور حظیرۃ القدس میں پہنچتا ہے اور پھر وہاں سے رضامندی و خوشنودی یا ناراضگی و ناخوشی پیدا ہوتی ہے۔ (چہارم) نبی کی اطاعت ہے اور وہ اسطرح ہے کہ جب خدا تعالیٰ کسی نبی کو لوگوں میں (رسول بنا کر) بھیجتا ہے اور اس کی بعثت سے ان پر لطف و مہربانی اور خیر رسانی چاہتا ہے اور اس کی اطاعت اُن پر لازم قرار دیتا ہے تو وہ علم جو اسکے پاس بذریعہ وحی پہنچتا ہے متشخص اور متمثل ہو جاتا ہے اور اس نبی کی ہمت و دعا کیساتھ مل جاتا ہے۔ اور اسوقت اللہ تعالےٰ کا حکم ہوتا ہے کہ اسکی مدد ہو تاکہ اسکا کام مستحکم اور مضبوط ہو جائے۔ پہلی دونوں صورتوں کی جزا و سزا

وقد اخبر النبی صلے اللہ علیہ وسلم فی احادیث کثیرۃ ان الملائکۃ ترفع اعمال بنی آدم الی اللہ تعالیٰ وان اللہ یسألہم کیف ترکتم عبادی؟ وان عمل النہار یرفع الیہ قبل عمل اللیل ینبہ صلے اللہ علیہ وسلم علی ضرب من توسط الملائکۃ بین بنی آدم وبین نور اللہ القائم وسط حظیرۃ القدس وثالثہا مقتضی الشریعۃ المکتوبۃ علیہم فکما یعرف المنجم ان الکواکب اذا کان لہا نظر من النظرات حصلت روحانیۃ ممتزجۃ من قواہا متمثلۃ فی جزء من الفلک فاذا نقلہا الی الارض ناقل احکام الفلکیات اعنے القمر انقلبت خواطرہم حسب تلک الروحانیۃ فکذالک یعرف العارف باللہ انہ اذا جاء وقت من الاوقات تسمی فی الشرع باللیلۃ المبارکۃ التی فیہا یفرق کل امر حکیم حصلت روحانیۃ فی الملکوت ممتزجۃ من احکام نوع الانسان ومقتضی ہذا الوقت یترشح من ہنالک الہامات علی اذکی خلق اللہ یومئذ وعلی نفوس تلیہ فی الذکاء بواسطتہ ثم یلہم سائر الناس قبول تلک الالہامات واستحسانہا وتؤیید ناصرہا ویخذل معاندہا وتلہم الملائکۃ السفلیۃ الاحسان لمطیعہا والاساءۃ الی عاصیہا ثم یصعد منہا لون الی الملأ الاعلی وحظیرۃ القدس فیحصل ہنالک رضا او سخط۔ رابعہا ان النبی اذا بعث فی الناس واراد اللہ تعالیٰ ببعثہ لطفا بہم وتقریبا لہم الی الخیر واوجب طاعتہ علیہم صار العلم الذی یوحی الیہ متشخصا متمثلا وامتزج بہمۃ ہذا النبی ودعائہ وقضاء اللہ تعالیٰ بالنصر لہ فاکد وتحقق اما المجازاۃ بالوجہین الاولین

[illegible]

[1] یعنے جب اجرام فلکی میں ایک خاص قسم کی ہیئت پیدا ہو جاتی ہے جیسے سورج کا چاند پر عکس پڑتا ہے اور چاند کے جس رُخ پر عکس پڑتا ہے وہ مہینہ کی چودھویں رات کو دنیا کی طرف نظر آتا ہے تو اسکی روشنی اور ٹھنڈک سب کی توجہ کا مرکز بن جاتی ہے اور اس سے سب فیض اُٹھاتے ہیں ۱۲ مصحح [2] یعنے خدا شناس جو حکمتِ الٰہی سے واقف ہوتا ہے ۱۲ مصحح [3] یعنے جسطرح اجرام فلکی کا نظام قائم ہے اسی طرح آسمانی نظام بھی قائم ہے لیلۂ مبارکہ (شبِ قدر) اسی نظام کے تحت ایک خاص وقت میں وارد ہوتی ہے اور جیسے چاند کی روشنی اور ٹھنڈک سے لوگ مادی فیض حاصل کرتے ہیں اسیطرح اس سے ۱۲

(جو بتقاضائے صورتِ نوعیہ اور جہتِ ملأ اعلیٰ ہے وہ) اُس فطرتِ الٰہی کا نتیجہ ہے جس پر اس نے لوگوں کو پیدا کیا ہے اور جو کبھی تبدیل ہی نہیں ہوتی لیکن یہ نیکی و بدی کے اصول اور کلیات ہی میں جاری ہے فروعات میں نہیں اور یہ فطرت وہ دین ہے جو کہ زمانوں کے بدلنے سے بھی نہیں بدلتا اور تمام انبیاءؑ اس پر متفق ہوتے ہیں جیسے خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ "یہ ہے تم سب کا طریقہ جو ایک ہی طریقہ ہے۔" اور نبی صلعم نے بھی فرمایا ہے کہ "تمام انبیاءؑ علاتی بھائی ہیں کہ ان کا باپ تو ایک ہی ہے لیکن مائیں مختلف ہیں[1]۔" اور اس قدر مؤاخذہ (جو دینِ فطرت کا تقاضا ہے) ہر شخص سے ضرور بالضرور ہوتا ہے۔ خواہ وہ انبیاءؑ کی بعثت سے پہلے گزرا ہو خواہ بعد میں[2]۔ لیکن جو تیسری قسم کی جزا و سزا (جو شریعت کا تقاضا) ہے تو وہ زمانوں کے بدلنے سے بدلتی رہتی ہے اور اسی کے لئے نبی اور رسول مبعوث ہوا کرتے ہیں چنانچہ نبی صلعم کے اس قول میں اسی طرف اشارہ ہے کہ "میری اور جو کچھ خدا نے مجھ کو دے کر بھیجا ہے اسکی مثال ایسی ہے کہ جیسے کوئی شخص کسی قوم کے پاس آکر یہ کہے کہ 'اے قوم! میں نے اپنی آنکھوں سے دشمن کی فوج دیکھی ہے اور میں تم کو کھلم کھلا (اس سے) ڈراتا اور چوکنا کرتا ہوں، لہٰذا تم بھاگو اور اپنی جان بچاؤ' تو اس قوم کے ایک گروہ نے تو اسکی بات مان لی اور اس فوج کے آنے سے پہلے پہلے راتوں رات سویرے سے اُٹھ کر آرام کیساتھ چلدیئے اور بچ گئے۔ لیکن ایک گروہ (نے اس کو جھوٹا جانا اور اس کی بات کو نہ مانا) اور صبح تک وہیں اپنی جگہ پر پڑا رہا۔ تو صبح کو اس (دشمن کی) فوج نے آکر اس کو مار ڈالا اور اس کا ستیاناس کر دیا تو ایسی ہی مثال اسکی ہے جس نے میری اطاعت کی اور میرا کہا مانا اور جو میں لایا اس کی پیروی کی (کہ وہ نجات پائیگا) اور ایسی ہی مثال اسکی ہے جس نے میری نافرمانی کی اور جو حق بات میں لیکر آیا ہوں اسکو جھٹلایا (کہ وہ ہلاک ہوگا)۔" اب رہی چوتھی قسم کی جزا و سزا کی صورت جو بعثت انبیاءؑ کی وجہ سے ہوتی ہے تو وہ اس وقت تک نہیں ہوتی جب تک کہ انبیاءؑ مبعوث نہ ہو جائیں اور (لوگوں کے) شکوک و شبہات دور نہ ہو جائیں اور تبلیغ (دین) اچھے طریقہ سے نہ ہو جائے "تاکہ جسکو (گمراہ و) ہلاک ہونا ہو وہ (اتمام حجت کے بعد) دلائل دیکھ کر (دانستہ) ہلاک ہو اور جس کو (ہدایت یاب و) زندہ ہونا ہو تو وہ بھی دلائل دیکھ کر (علیٰ وجہ البصیرت) زندہ ہو۔"

**باب (۹)** اس بیان میں کہ لوگوں کی جبلت کے اختلاف کی وجہ سے ان کے اخلاق و اعمال اور مراتبِ کمال میں اختلاف اور فرق پایا جاتا ہے۔

اور دلیل اس بارے میں نبی صلعم کی یہ حدیث ہے کہ

نفطرة فطر الله الناس عليها ولن تجد لفطرة الله تبديلا و ليس ذلك الا في اصول البر والاثم وكلياتها دون فروعها وحدودها وهذه الفطرة هو الدين الذى لا يختلف باختلاف الاعصار، والانبياء كلهم مجمعون عليه كما قال تبارك وتعالىٰ "وان هذه امتكم امة واحدة" و قال صلى الله عليه وسلم "الانبياء بنو علات ابوهم واحد وامهاتهم شتى" والمواخذة على هذا القدر متحققة قبل بعثة الانبياء وبعدها سواء، واما المجازاة بالوجه الثالث فمختلفة باختلاف الاعصار وهى الحاملة على بعث الانبياء والرسل واليها الاشارة فى قوله صلى الله عليه وسلم "انما مثلي ومثل ما بعثني الله به كمثل رجل اتى قوما فقال يا قوم انى رأيت الجيش بعيني وانى انا النذير العريان فالنجاء النجاء فاطاعه طائفة من قومه فادلجوا فانطلقوا على مهلهم فنجوا وكذبت طائفة منهم فاصبحوا مكانهم فصبحهم الجيش فاهلكهم واجتاحهم فكذلك مثل من اطاعنى فاتبع ما جئت به ومثل من عصانى وكذب ما جئت به من الحق" واما المجازاة بالوجه الرابع فلا تكون الا بعد بعثة الانبياء وكشف الشبهة وصحة التبليغ "ليهلك من هلك عن بينة ويحيى من حى عن بينة"۔

## باب اختلاف الناس فى جبلتهم المستوجب لاختلافهم فى اخلاقهم واعمالهم ومراتب كمالهم

والاصل فيه ما روى عن النبى صلى الله عليه وسلم

[1] ایک باپ سے مراد امور فطری میں اتفاق اور چند مختلف ماؤں سے مراد احکام کی جزئیات میں اختلاف ہے۔ [2] اس لئے کہ ان فطری احکام کیلئے کسی نبی کی ضرورت نہیں عام انسانی عقل اسکے سمجھنے کیلئے کافی۔

"جب تم یہ سنو کہ کوئی پہاڑ اپنی جگہ سے ٹل گیا تو اسکو تو چاہے سچ جان لو لیکن اگر یہ سنو کہ فلاں شخص کے اخلاق و عادات (جبلی) بدل گئے تو اسکو کبھی سچ نہ جانو کیونکہ وہ شخص پھر اپنی جبلی حالت (واصلیت) پر لوٹ آئیگا۔" اور ایک جگہ آپنے فرمایا ہے کہ "دیکھو ابنی آدم مختلف طور پر پیدا کئے گئے ہیں۔ ان میں سے بعض مومن پیدا ہوتے ہیں لیکن کافر ہوکر مرتے ہیں" پھر آپنے آگے تک پوری حدیث بیان فرمائی اور غصہ اور حقوق و قرض کے تقاضے میں انکے مختلف درجات کا ذکر فرمایا[1]۔ اور ایک جگہ یہ بھی فرمایا کہ "لوگ سونے اور چاندی کی کانوں کی طرح (نسب و قبولِ فیضانِ الٰہی کے لحاظ سے) مختلف طور پر پیدا ہوتے ہیں" اور خدا تعالیٰ بھی فرماتا ہے کہ "(اے محمدؐ!) کہدو کہ ہر شخص اپنے ڈھنگ پر کام کرتا ہے" یعنے اپنے جبلی و پیدائشی طریقہ پر۔ اور اگر آپکو یہ منظور ہے کہ ان احادیث کے معانی اور جو کچھ اس بارے میں مجھ پر منکشف ہوا ہے وہ آپکو بھی معلوم ہوجائے تو ذرا متوجہ ہوکر سنئے کہ قوتِ ملکیہ لوگوں میں دو قسم کی پیدا کی گئی ہے۔ ان میں سے ایک تو وہ ہے جو اُن ملاء اعلٰے کے مناسب و موافق ہوتی ہے جنکا یہ کام اور شغلہ ہے کہ وہ علوم اسماء و صفات سے رنگین رہتے ہیں۔ عالم جبروت کے دقائق و باریک نکات سے باخبر رہتے ہیں اور (کائنات کے) نظام عمدہ (کے امور) کو خوب اچھی طرح حاصل کرتے رہتے ہیں تاکہ اسکا احاطہ کرلیں اور اسکو وجود میں لانے کیلئے اپنی تمام کوششیں اور ہمتیں اسکی طرف مرکوز و مصروف رکھتے ہیں۔ اور دوسری قسم کی وہ قوت ہے جو ملاء سافل کے مناسب ہے یعنے ان سے مناسبت رکھتی ہے ان (ملاء سافل) کا کام اور شغلہ یہ ہے کہ وہ محض حکم بالائی کی تعمیل کیلئے اُٹھ کھڑے ہوتے ہیں نہ تو اسکا احاطہ کرتے ہیں اور نہ اسکی طرف اپنی کوششیں اور ہمتیں مصروف و مرکوز کرتے ہیں اور نہ ہی اس سے پوری طرح واقف ہوتے ہیں (اور نہ انہیں معرفتِ اسماء و صفات ہوتی ہے البتہ ان میں نورانیت ضرور ہوتی ہے جو ان کو بہیمی آلودگیوں سے پاک رکھ سکتی ہے[2]۔ اور اسی طرح قوتِ بہیمیہ بھی دو قسم کی پیدا کی گئی ہے۔ ان میں سے ایک تو وہ ہے جو نہایت شدید اور سخت بتائی گئی ہے۔ جیسے اُس قوی نر سانڈھ کی قوت جو بہت سی (عمدہ عمدہ) غذائیں کھلاکر پالا گیا ہو اور جس کی تربیت و پرورش بڑے اہتمام سے اور نہایت عمدہ ڈھنگ پر کی گئی ہو۔ تو اس طرح وہ نہایت جسیم، بلند آواز، شہ زور ...... ہٹ کا پکا، باہمت، نڈر، بڑا اکڑفوں، نہایت غصیل، سخت کینہ ور، قوی شہوت والا، غلبہ اور فتح کا لالچی اور شیر دل ہوگا۔ اور دوسری قسم کی قوتِ بہیمیہ وہ ہے جو نہایت کمزور و ضعیف ہوتی ہے، جیسے اس جانور کی قوت جو خصی ہیجڑا اور پیدائشی کچا ہو۔ اس کے علاوہ وہ قحط کا مارا ہو فاقوں میں پلا ہو اور نامناسب طریقہ پر اس کی پرورش کی گئی ہو۔ تو اس طرح وہ نہایت ضعیف، لاغر بدن، پست آواز، کمزور و ناتواں، بزدل، بے ہمت

انه قال "اذا سمعتم بجبل زال عن مكانه فصدقوه و اذا سمعتم برجل تغير عن خلقه فلا تصدقوا به فانه يصير الى ما جبل عليه" وقال "الا ان بني آدم خلقوا على طبقات شتى فمنهم من يولد مؤمنا" فذكر الحديث بطوله وذكر طبقاتهم في الغضب و تقاضي الدين وقال "الناس معادن كمعادن الذهب والفضة" وقال الله تعالى "قل كل يعمل على شاكلته" اى طريقته التي جبل عليها، وان شئت ان تستجلي ما فتح الله علي في هذا الباب و فهمني من معاني هذه الاحاديث (فاعلم) ان القوة الملكية تخلق في الناس على وجهين احدهما الوجه المناسب بالملأ الاعلى الذين شأنهم الانصباغ بعلوم الاسماء والصفات ومعرفة دقائق الجبروت و تلقي نظام على وجه الاحاطة به واجتماع الهمة على طلب وجوده، والثاني الوجه المناسب بالملأ السافل الذين شأنهم انبعاث بداعية تترشح عليهم من فوقهم من غير احاطة ولا اجتماع الهمة ولا المعرفة و نورانية و رفض للالواث البهيمية، وكذلك الخلق البهيمية تخلق على وجهين احدهما البهيمية الشديدة الصفيقة كهيئة الفحل القارح الذي نشأ في غذاء غزير و تدبير مناسب فكان عظيم الجسم شديد الجهوري الصوت قوي البطش ذا همة نافذة و تيه عظيم و غضب و حسد قويين و شبق وافر منافسا في الغلبة والظهور شجاع القلب والثاني البهيمية الضعيفة المهلهلة كهيئة الحيوان الخصي المخدج الذي نشأ في جدب و تدبير غير مناسب فكان حقير الجسم ضعيفه ركيك الصوت ضعيف البطش جبان القلب غير ذي همة

[1] یعنے یہ فرمایا کہ بعض کو جلد غصہ آتا ہے لیکن جلد ہی فرو ہوجاتا ہے اور بعض کو دیر میں آتا ہے اور بعض کو دیر میں آتا ہے اور دیر میں فرو ہوتا ہے اور جلد فرو ہوجاتا ہے اور بعض کو جلد آتا ہے لیکن دیر میں فرو ہوتا ہے اسی طرح قرض کا معاملہ ہے بعض تقاضے میں سخت ہوتے ہیں۔ [2] اسی طرح جو انسان اس قسم کی قوتِ ملکیہ کے مالک ہونگے وہ از خود تو کوئی عمدہ نظام ذمہ دارانہ طریقے پر نہیں چلا سکتے البتہ ایسے دوسروں کا سہارا لیکر جو ذمہ دار ہوں کچھ کام کرسکتے ہیں ۱۲ مصحح

اور غلبہ و فتح سے بے رغبت ہوگا۔ ان دونوں قوتوں میں سے ہر ایک کی ایک خاص جبلت ہوتی ہے جو ہر فرد میں مخصوص ہوتی ہے اور اس بات کی تخصیص کردیتی ہے کہ فلاں کس قسم کی قوت کا مالک ہے (ملکی یا بہیمی)، پھر اسکے بعد کسبی اعمال سے اسکو تائید و تقویت اور مدد ملتی رہتی ہے (جس سے اس میں اور ترقی ہوجاتی ہے)۔ اور ان دونوں قوتوں (قوتِ ملکیہ اور بہیمیہ) کا ان (لوگوں) میں یکجا جمع ہونا بھی دو طور پر ہوتا ہے۔ ایک طور تجاذب ہے کہ باہمی کھینچا تانی کے بعد وہ دونوں جمع ہوجاتی ہیں جبکہ ہر ایک قوت اپنے مقتضا کے حاصل کرنے میں کوشاں اور اپنی اصل غایت و مقصد کی طلبگار اور اپنے طلب طور طریقہ کی خواہشمند رہتی ہے تو لامحالہ ان میں کشاکشی پیدا ہوگی۔ اگر ان میں سے کوئی ایک غالب آئیگی تو دوسری کے آثار کو مٹادیگی۔ دوسرا طور باہمی صلح و مصالحت اور اتفاق ہے۔ اس صورت میں یہ ہوتا ہے کہ قوتِ ملکیہ کسی قدر اپنی خالص و اصل باتوں سے نیچے اتر کر (یعنے ان سے ہٹ کر) اسکے قریب قریب کی باتوں ہی کو اختیار کرلیتی ہے۔ (اور انہی پر اکتفا کرتی ہے) جیسے عقل، سخاوتِ نفس، عفتِ طبع، سب کے نفع اور بھلائی کو اپنے ذاتی نفع سے مقدم سمجھنا، فوری (یعنے دنیاوی) نفع کو چھوڑ کر آئندہ کے (یعنے اُخروی) فائدہ کا منتظر رہنا، ہر بات میں پاکیزگی و نفاست کو پسند کرنا۔ اسی طرح قوتِ بہیمیہ بھی کسی قدر اپنی خالص باتوں سے ذرا اونچی ہوجاتی ہے اور اپنا اصل شیوہ چھوڑ کر وہ باتیں اختیار کرلیتی ہے جو رائے کلی سے بعید اور مخالف نہیں ہوتیں۔ تو اس طرح یہ دونوں (قوتیں) باہم مصالحت کرلیتی ہیں۔ انکے اس باہمی ملاپ سے ایک ایسا مزاج و اختلاط پیدا ہوجاتا ہے جس میں کسی قسم کی باہمی مخالفت نہیں ہوتی۔ قوتِ ملکیہ اور قوتِ بہیمیہ اور اجتماعی قوت (مخلوط جو انکے باہمی ملاپ سے پیدا ہوتی ہے) ان میں سے ہر قوت کے مدارج کے لحاظ سے دو کنارے اور ایک مرکز (یا وسط) ہوتا ہے۔ پھر اسکے بعد وہ درجے ہوتے ہیں جو یا تو کنارے سے قربت رکھتے ہیں یا مرکز سے۔ غرض اس طرح بیشمار اقسام پیدا ہوتی ہیں لیکن بڑی بڑی اقسام (جو اپنے اپنے احکام و خاصیتوں کے لحاظ سے جدا جدا ہیں اور جنکے جاننے سے اور اقسام بھی معلوم ہوجاتی ہیں) کل آٹھ ہیں۔ ان میں سے چار تو وہ ہیں جو ان دونوں قوتوں کے باہمی تجاذب اور کشاکش سے پیدا ہوتی ہیں۔ (اوّل) وہ جو ملکیتِ عالیہ اور بہیمیت شدیدہ سے مل کر پیدا ہوتی ہے۔ (دوم) جو ملکیتِ عالیہ اور بہیمیتِ ضعیفہ سے ملکر پیدا ہوتی ہے۔ سوم جو ملکیت سافلہ اور بہیمیت شدیدہ سے ملکر پیدا ہوتی ہے۔ چہارم جو ملکیتِ سافلہ اور بہیمیتِ ضعیفہ سے ملکر پیدا ہوتی ہے۔ اسی طرح انکے باہمی ملاپ و مصالحت سے بھی انہی جیسی چار اقسام پیدا ہوتی ہیں اور ان میں سے بھی ہر قسم کا حکم و خاصیت جدا ہے جو کسی طرح بھی نہیں بدلتی جبن کسی کو بھی اسکے احکام و خاصیات معلوم ہوجائیں گی تو وہ بہت سی پریشانیوں اور الجھنوں سے نجات حاصل کرلے گا لیکن ہم یہاں صرف وہ باتیں بیان کرینگے جن کی ہمیں آئندہ اس کتاب میں ضرورت ہے۔ تو (معلوم ہونا چاہئے کہ) سختیاں اٹھانے کا سب سے زیادہ محتاج و ضرورتمند وہ شخص ہوگا جس کی قوتِ بہیمیہ

ولا منافسة فی الغلبة والظهور والقوتان جمیعا لهما جبلة تخصص احد وجهیها وکسب یؤیده ویقویه ویمد فیه واجتماع القوتین فیهم ایضا یکون علی وجهین فتارة تجتمعان بالتجاذب تکون کل واحدة متوفرة فی طلب مقتضیاتها طامحة فی اقصی غایاتها مریدة سننها الطبیعی فلاجرم ان یقع بینهما التجاذب فان غلبت هذه اضمحلت آثار تلك وکذلك العکس، وتارة بالاصطلاح بأن تنزل الملکیة عن طلب حکمها الصراح الی ما یقرب منه من عقل وسخاوة نفس وعفة طبع وایثار النفع العام علی انتفاع نفسه خاصة والنظر الی الآجل دون الاقدام علی العاجل وحب النظافة فی جمیع ما یتعلق به و تترقی البهیمیة من طلب حکمها الصراح الی ما لیس ببعید من الرأی الکلی ولا مضاد له فتصطلحان ویحصل مزاج لا تخالف فیه ولکل من مرتبتی الملکیة والبهیمیة والاجتماع طرفان ووسط وما یقرب من طرف او وسط وکذلك تذهب الاقسام الی غیر النهایة الا ان رؤس الاقسام المنفرزة باحکامها والتی یعرف غیرها بمعرفتها ثمانیة حاصلة من انقسام الاجتماع بالتجاذب الی اربعة ملکیة عالیة تجتمع مع بهیمیة شدیدة او ضعیفة او ملکیة سافلة تجتمع مع بهیمیة شدیدة او ضعیفة والاجتماع بالاصطلاح ایضا الی اربعة مثلها ولکل قسم حکم لا یختلف من وفق لمعرفة احکامها استراح من تشویشات کثیرة ونحن نذکر ههنا من ذلك ما یحتاج الیه فی هذا الکتاب فلنوجه الناس الی الریاضات الشاقة من ... بهیمیة

---

لے یعنے مزاحمت کشاکشی اور کھینچا تانی ... [illegible]

سخت ہوگی خصوصًا وہ جو صاحبِ تجاذب[١] ہوگا اور کمالات سے بہرہ مند[٢] ہوگا جس کی قوت ملکیہ عالی (غالب) ہوگی۔ لیکن صاحبِ مصالحت[٣] ادب اور عمل میں ان سب سے بہتر ہوگا اور صاحبِ تجاذب قوتِ بہیمیہ سے چھٹکارا پالینے کے بعد علم اور معرفت میں ان سب سے بڑھ کر ہوگا مگر عمل کی چنداں پرواہ نہ کرے گا[٤] اور بڑے بھاری کاموں[٥] میں بے رغبتی وہی برتے گا (اور ان سے جی چرائے گا) جس کی قوتِ بہیمیہ ضعیف ہوگی۔ لیکن صاحبِ قوتِ عالیہ[٦] سب کچھ چھوڑ چھاڑ کر خدا کی طرف متوجہ ہو جائیگا۔ اور صاحبِ قوتِ سافلہ[٧] کو اگر فرصت ملیگی یا بہیمیت سے چھٹکارا پائے گا تو آخرت کے واسطے سب کاروبار ترک کردے گا ورنہ سستی اور آرام طلبی کی خاطر اسے ترک کردے گا اور بڑے بھاری کاموں میں سب سے زیادہ تندہی سے گھسے گا اور مشغول ہوگا جسکی قوتِ بہیمیہ شدید اور زیادہ ہوگی لیکن صاحبِ قوتِ عالیہ امورِ ریاست سرداری اور لیڈری جیسے کاموں کی طرف زیادہ متوجہ ہوگا اور وہ سب کام کریگا جو رائے کلی کو مناسب ہوتے ہیں اور صاحب قوتِ سافلہ جنگ جدل اور باربرداری جیسے کاموں میں زیادہ مصروف ہوگا اور صاحب تجاذب جب پستی کیطرف گریگا تو صرف دنیوی امور میں مشغول رہیگا اور جب بلندی کیطرف ترقی کریگا تو صرف دینی امور اصلاح نفس اور اس کے تزکیہ ہی میں مصروف رہیگا اور صاحب مصالحت ان دونوں کیطرف برابر توجہ کریگا اور دونوں کو بیک وقت کریگا لیکن ان میں سے جسکی قوتِ علیہ بہت ہی بلند ہوگی تو وہ دین و دنیا دونوں کی سرداری کے لائق ہوگا اور حق تعالیٰ کے ارادوں کے مطابق اسکی ہمیشہ ڈٹا رہیگا نظام کلی کو اتمام (جیسے خلافت اور دین و ملت کی امامت) میں بمنزلہ اس کے دست و بازو کے ہونگے یہی لوگ انبیاء اور انکے وارث اور ستون دین اور سلاطینِ وقت اور اولو الامر ہوتے ہیں اور جن لوگوں کا دینِ الٰہی میں اتباع واجب ہوتا ہے وہ لوگ ایسے اہلِ مصالحت ہوتے ہیں جنکی قوتِ ملکیہ عالی و غالب ہوتی ہے اور ان لوگوں کے زیادہ مطیع وہ اہلِ مصالحت ہوتے ہیں جنکی قوتِ ملکیہ کمزور و سافل ہوتی ہے کیونکہ یہ لوگ نوامیس (قوانین و شرائع) کو بعہ ہیئتِ ظاہری بجنسہ لیتے ہیں۔ اور ان سے دُور تر اہلِ تجاذب ہوتے ہیں کیونکہ یہ لوگ (اہلِ تجاذب) یا تو سراسر ظلماتِ طبعیت میں اس طرح غرق رہتے ہیں کہ سنتِ راشدہ و راہ راست پر اچھی طرح قائم نہیں رہتے اور جب اس پر غالب آتے ہیں تو اس طرح غالب آتے ہیں کہ اگر صاحب ملکیت عالیہ ہوں تو ارواحِ نوامیس (قوانین و شرائع کی ارواح) کے ساتھ چمٹے رہیں گے اور ان کی

شديدة لاسيما صاحب التجاذب واحظاها بالكمال من كانت ملكيته عالية لكن صاحب الاصطلاح احسنهم عملا وادبهم وصاحب التجاذب اذا انفلت من اسر البهيمية اكثرهم علما ولا يبالى باداب العمل كثير مبالاة وازهدهم فى الامور العظام اضعفهم بهيمية لكن صاحب العالية يترك الكل تفرغا للتوجه الى الله وصاحب السافلة ان انفلت بتركه الاخرة والا يتركه كسلا ودعة واشدهم اقتحاما فى الامور العظام اشدهم بهيمية لكن صاحب العالية اقومهم بالرياسات ونحوها مما يناسب الرأى الكلى وصاحب السافلة اشدهم اقتحاما فى نحو القتال وحمل الاثقال وصاحب التجاذب اذا اندفع الى الاسفل اشتغل بالامر الدنيوى فقط واذا ترقى الى الاعلى اشتغل بالامر الدينى وتهذيب النفس وتجريدها فقط وصاحب الاصطلاح يشتغل بهما جميعا ويقصدهما مرة واحدة ومن كانت عالية منهم فى غاية العلو ينبعث الى رياسة الدين والدنيا معا ويصير باقيا بمراد الحق وبمنزلة الجارحة فى تمام نظام كلى كالخلافة وامامة الملة واولئك هم الانبياء وورثتهم واساطين الناس وسلاطينهم واولو الامر منهم والذين يجب انقيادهم فى دين الله اهل الاصطلاح العالية ملكيتهم واطوعهم لاولئك اهل الاصطلاح السافلة ملكيتهم فانهم يتلقون النواميس باشباحها وهيئاتها واطرفهم منهم اهل التجاذب لانهم اما منهمكون فى ظلمات الطبيعة فلا يقيمون السنة الراشدة او قاهرون عليها فان كانوا اهل علو عضوا على ارواح النواميس وكانت لهم

---

[١] یعنے وہ شخص جس میں قوتِ ملکیہ اور بہیمیہ بڑی کھینچا تانی اور تجاذب کے بعد یکجا ہوتی ہوں ۱۲م [٢] یعنے وہ شخص جس میں قوتِ ملکیہ و بہیمیہ باہمی مصالحت و ملاپ سے یکجا جمع ہوتی ہوں ۱۲م [٣] کیونکہ اس میں بہیمیت مغلوب ہوگئی ہے جو عمل میں کام آتی ہے ۱۲م [٤] جیسے جہاد وغیرہ ۱۲م [٥] یعنے اعلے قوتِ ملکیہ والا ۱۲م [٦] یعنے جسکی قوتِ ملکیہ کمزور اور سافل ہوگی ۱۲ مصحح [٧] یعنی اسی نوعیت کے مشاغل اختیار کرے گا جن میں پیشوائی اور رہنمائی کی جگہ۔ مثلاً اگر کسی وجہ سے ریاست کا سربراہ نہ بن سکا تو کسی ادارہ کا ناظم یا گروہ کا سردار ہوگا ۱۲ مصحح

ظاہری صورتوں کو چھوڑ دینگے اور انکی اکثر کوششیں اور ہمتیں عالم جبروت کے دقائق (صفاتِ الٰہیہ کی باریکیاں) معلوم کرنے اور انکے رنگ میں رنگین ہونے میں مصروف رہیں گی اور اگر اس (علو) سے کم ہوں تو ریاضتوں اور وردوں میں پھنسے رہیں گے اور کشف و اشراف[1] اور قبولیتِ دعا وغیرہ جیسے انوارِ ملکیہ سے خوش رہیں گے لیکن خاص نوامیس (قوانین و شرائع) انکے دل کی تہ میں نہیں بیٹھیں گی[2] جبتک کہ طبیعت پر جبر نہ کریں یا انوار کا سہارا نہ لیں[3] تو یہ ہیں وہ اصول جو میرے پروردگار نے مجھے عطا فرمائے ہیں جو ان کو غور سے سمجھ لیگا تو اہل اللہ کے احوال اس پر روشن ہوجائینگے انکے ذاتی کمالات و اشارات کی انتہا سے وہ واقف ہوجائیگا اور انکے سلوک کے مراتب بھی اسکو معلوم ہوجائیں گے یہ (علم) محض خدا تعالیٰ کے اس فضل کی بدولت (عطا ہوا) ہے جو اس نے ہم پر اور باقی تمام لوگوں پر کیا ہے لیکن اکثر لوگ (اس کی ان نعمتوں کا) شکر ادا نہیں کرتے۔

## باب (۱۰) ان خواطر[4] و خیالات کے اسباب کا بیان جو اعمال پر اکساتے ہیں:

واضح ہو کہ انسان کے ان دلی خواطر و خیالات کا جو اس کو کسی کام پر اکساتے اور رغبت دلاتے ہیں ضرور کوئی نہ کوئی سبب ہوگا کیونکہ تمام حوادث (نو پیدا شدہ چیزوں) میں عادتِ الٰہی یونہی جاری ہے کہ انکے وجود میں آنے کا کوئی نہ کوئی سبب ضرور ہوتا ہے، مشاہدہ، تجربہ اور صحیح غور و فکر سے یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ انکے بہت سے اسباب ہیں۔ منجملہ ان اسباب کے سب سے بڑا سبب انسان کی وہ جبلت ہے جو اسکی خلقت میں رکھی گئی ہے چنانچہ اس کا ذکر ایک حدیث میں اس سے پیشتر آچکا ہے[5] منجملہ انکے انسان کا مزاجِ طبعی ہے جو کھانے پینے وغیرہ جیسی ضروری تدابیر و حالات کے بدلنے سے بدلتا رہتا ہے چنانچہ بھوکا آدمی کھانا طلب کرتا ہے اور پیاسا پانی مانگتا ہے اور نیز شہوت والا شخص عورت کی خواہش کرتا ہے بعض اوقات انسان ایسی غذائیں کھاتا ہے جو قوتِ باہ (شہوت) کو تقویت پہنچاتی ہیں جس سے اس میں عورتوں کی طرف میلان پیدا ہوجاتا ہے اور پھر اسکے دل میں ایسے ویسے خیالات پیدا ہوتے ہیں جنکا تعلق عورتوں سے ہوتا ہے اور پھر یہی خیالات اسکو بہت سے (ناقابلِ ذکر) افعال کے کرنے پر آمادہ کر دیتے ہیں، اور بعض اوقات انسان ایسی سخت غذائیں کھاتا ہے جن سے اسکا دل بھی سخت ہوجاتا ہے جس کی وجہ سے وہ قتل تک کی جرأت کر بیٹھتا ہے اور بہت سی ان باتوں پر بھی غصے ہوجاتا ہے جن پر اور لوگ غصے نہیں ہوتے اور نہ وہ باتیں قابلِ غصہ ہوتی ہیں۔ پھر یہی دونوں قسم کے اشخاص جب صیام و قیام سے ریاضتِ نفس کرنے لگتے ہیں یا بہت بوڑھے ہوجاتے ہیں یا سخت بیمار پڑجاتے ہیں

[1] اشراف یعنے کسی کے دل کی بات پر مطلع ہونا ۱۲م [2] یعنے وہ صرف ان چیزوں کو لے لیتے ہیں جن سے نفس مغلوب ہو باقی احکام کی پابندی عادت کے طور پر کرتے ہیں نہ کہ شوق سے ۱۲م [3] یعنے انکا میلانِ طبع تو اسی کیطرف کم ہوتا ہے اگر ہوتا ہے تو طبیعت پر جبر کر کے عادتاً یا اسکو انوار کا سہارا دے کر ۱۲م [4] دل کے خیالات یعنے ان خیالات کا جو عمل کیطرف رغبت دلاتے ہیں کیا سبب ہے ۱۲م [5] وہ حدیث یہ ہے کہ پہاڑ کا ٹل جانا سنو تو چاہے سچ جان لینا لیکن اگر کسی کی عادت کا بدل جانا سنو تو کبھی سچ نہ جاننا الخ ۱۲م

مسامحة فی اشباحها وکان اکثر همتهم معرفة دقائق الجبروت والانصباغ بصبغها وان کانوا دون ذلك اهتموا بالریاضات والاوراد واعجبوا بوارق الملکیة من کشف و اشراف واستجابة الدعاء ونحو ذلك ولم یحضوا من النوامیس بجذر قلوبهم الا علی جبل قهر الطبیعة وجلب الانوار فهذه اصول اعطانیها ربی من اتقنها استجلی احوال اهل الله ومبلغ کمالهم ومطمح اشاراتهم عن انفسهم وخریج مراتب سلوکهم وذلك من فضل الله علینا وعلی الناس ولکن اکثر الناس لا یشکرون.

## باب فی اسباب الخواطر الباعثة علی الاعمال

اعلم ان الخواطر التی یجدها الانسان فی نفسه وتبعثه علی العمل بموجبها لا جرم ان لها اسبابا کسنة الله تعالیٰ فی سائر الحوادث والنظر والتجربة یظهران ان منها ما هو اعظمها جبلة الانسان التی خلق علیها کما نبه النبی صلی الله علیه وسلم فی الحدیث الذی رویناه من قبل ومنها مزاجه الطبیعی المتغیر بسبب التدبیر المحیط به من الاکل والشرب ونحو ذلك کالجائع یطلب الطعام والظمآن یطلب الماء والمغتلم یطلب النساء ورب انسان یاکل غذاء یقوی الباءة فیمیل الی النساء ویحدث نفسه باحادیث تتعلق بهن وتصیر هذه مهیجة له علی کثیر من الافعال ورب انسان یغتذی غذاء شدیدا فیقسو قلبه ویجترئ علی القتل ویغضب فی کثیر مما لا یغضب فیه غیره ثم اذا ارتاض هذان انفسهما بالصیام والقیام او شاخا او کبرا او مرضا مرضا مدنفا

تو انکی پہلی حالت بہت حد تک بدل جاتی ہے یعنی دل نرم ہو جاتا ہے اور نفس سیدھا ہو جاتا ہے یہی وجہ ہے کہ بوڑھے اور جوان کے حالات میں بڑا فرق پایا جاتا ہے اور اسی (فرق) کی بنا پر نبی صلعم نے روزہ کی حالت میں بوڑھے کو تو بیوی کا بوسہ لینے کی اجازت دیدی لیکن جوان کو نہ دی منجملہ ان کے کسی چیز کی عادت اور الفت ہے۔ کیونکہ جب انسان کسی بات کو کثرت کے ساتھ کرتا ہے اور اسطرح اسکے لوحِ دل پر اسکی مناسب شکل و صورت منقش ہو جاتی ہے تو دل میں بسا اوقات اسی کے خیال آتے ہیں منجملہ ان کے یہ بات ہے کہ کبھی نفسِ ناطقہ[1] قوتِ بہیمیہ کی قید سے نکل بھاگتا ہے اور مقام ملا اعلےٰ (حظیرۃ القدس) سے حسب توفیق کچھ ہیئتِ نورانی اڑالاتا ہے جو کبھی تو نیک کلام سے انس و محبت اور اطمینان و سکون کا باعث ہوتی ہے اور کبھی کسی اعلیٰ و نیک فعل (کے کرنے) کا عزم پیدا کر دیتی ہے منجملہ انکے ایک یہ بات بھی ہے کہ بعض نفوسِ خسیسہ (ادنےٰ نفوس) شیاطین سے متاثر ہو کر انکے رنگ میں رنگ (دل) جاتے ہیں۔ تو کبھی اسی ہیئت سے دل میں خواطر و خیالات پیدا ہوتے اور برے افعال سرزد ہوتے ہیں[2] اور آپ کو یہ بھی معلوم ہونا چاہیئے کہ خواب کی باتیں بھی وہی حیثیت رکھتی ہیں جو دل کے خیالات و جذبات رکھتی ہیں[3] فرق صرف اتنا ہے کہ خواب کی باتوں کیلئے نفس مجرد اکیلا و تنہا، اور صاف ہو جاتا ہے تب وہ باتیں اسپر کسی خاص شکل و صورت میں ظاہر ہوتی ہیں محمد بن سیرین[4] فرماتے ہیں کہ خواب کی تین قسمیں ہیں۔ حدیثِ نفس (دل کی اندرونی باتیں)، تخویفِ شیاطین (شیطانوں کا ڈراوا)، بشارت من اللہ (خدا کی طرف سے خوشخبریاں)۔

## باب[1] انسان کے اعمال کا اسکے نفس پر لگایا اور چپکایا جانا اور اسکے لئے گن کر محفوظ رکھا جانا۔

خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ "ہم نے ہر انسان کے عمل کو اس کی گردن میں لٹکا دیا ہے اور اس کو اس کے لئے قیامت کے دن کتاب بنا کر پیش کر دیں گے جسکو وہ کھلا ہوا دیکھ لیگا (پھر ہم کہیں گے کہ لے!) اپنی کتاب پڑھ آج اپنا حساب لینے کیلئے تو خود کافی ہے۔" نبی صلعم خدا تعالیٰ سے روایت کرتے ہیں کہ (وہ قیامت کے روز فرمائیگا کہ) "یہ تمہارے ہی اعمال تو ہیں جنکو میں نے تمہارے لئے سینت کر محفوظ رکھا تھا اب میں تم کو انہیں کا بدلہ دیتا ہوں تو جس کو بھلائی ملے وہ خدا کا شکر ادا کرے اور جس کو برائی ملے تو وہ صرف اپنے آپ کو ملامت کرے[5]۔" اور آپ نے یہ بھی فرمایا ہے کہ "نفس (دل) تمنا اور خواہش کیا کرتا ہے پھر فرج (عضوِ بدن) اس کو سچا اور جھوٹا کرتا ہے[6]۔" واضح ہو کہ جن اعمال کو انسان

تغیر اکثر ما کانا علیہ و رقت قلوبھما وعفت نفوسھما ولذالك ترى الاختلاف بين الشيوخ والشباب فى رخص النبى صلى الله عليه وسلم للشيخ فى القبلة وهو صائم ولم يرخص للشاب، ومنها العادات والمألوفات فان من اكثر ملابسة شئ و تمكن من لوح نفسه ما يناسبه من الهيأت والاشكال مال اليه كثير من خواطره ومنها ان النفس الناطقة فى بعض الاوقات تنفلت من اسر البهيمية فتختطف من حيز الملأ الاعلى ما ييسه لها من هيئة نورانية فتكون تارة من باب الانس و الطمانينة، وتارة من باب العزم على فعل، ومنها ان بعض النفوس الخسيسة تتأثر من الشياطين وتنصبغ ببعض صبغهم وربما اقتضت تلك الهيئة خواطر و افعالا واعلم ان المنامات امرها كامر الخواطر غير انها تتجرد لها النفس فتتشبح لها صورها، وهيئاتها، قال محمد بن سيرين "الرؤيا ثلاث حديث النفس و تخويف الشياطين وبشرى من الله"۔

## باب لصوق الاعمال بالنفس واحصائها عليها

قال الله تعالى "وكل انسان الزمناه طائره فى عنقه و نخرج له يوم القيمة كتابا يلقاه منشورا اقرأ كتابك كفى بنفسك اليوم عليك حسيبا" وقال النبى صلى الله عليه وسلم راويا عن ربه تبارك وتعالى "انما هى اعمالكم احصيها عليكم ثم اوفيكم اياها فمن وجد خيرا فليحمد الله ومن وجد غير ذلك فلا يلومن الا نفسه" وقال النبى صلى الله عليه وسلم "النفس تمنى و تشتهى والفرج يصدق ذلك ويكذبه" اعلم ان الاعمال التى

---

[1] یعنے روحِ انسانی ۱۲م [2] یعنے دونوں کے پیدا ہونے کے اسباب ایک ہی ہیں ۱۲م [3] یعنے دونوں ایک ہی اصول کے ماتحت پیدا ہوتے ہیں فرق یہ ہے کہ جاگتے میں خیالات منتشر ہوتے ہیں ایک تخیل پر مرکوز نہیں ہوتے اس لئے وہ خیالات واضح طور پر تصویر کی شکل میں نہیں آتے لیکن سوتے میں خیالات ہر طرف سے ہٹ کر صرف اسی تخیل پر جمع ہو جاتے ہیں اور اسطرح انکی صاف فلم اور تصویر سامنے آجاتی ہے ۱۲م [4] آپ تابعی اور علم تعبیرِ خواب کے امام مانے جاتے ہیں انکی عجائب تعبیریں مشہور ہیں ۱۲ مترجم [5] یعنے اس آیت کی تفسیر میں ۱۲م [6] خدا کا شکر اسلئے کہ خدا نے اسکی فطرت میں ابتداء ہی میں ایسی استعداد رکھی کہ اسکی وجہ سے وہ اچھے کام کر کے اجر پائیگا اور اپنے آپکو ملامت اسلئے کہ خدا نے تو اسکی فطرت میں استعداد رکھی تھی لیکن اس نے اسے ترقی دی اور نہ صحیح استعمال کیا ۱۲م [7] یعنے دل میں گو زنا کی آرزو اور خواہش ہو مگر اس کی تصدیق و تکذیب فرج کے اختیار میں ہے کہ اس میں اس کی مدد کرے یا نہیں اگر اس نے وہ فعل کر لیا تو خواہش سچی ہو گئی اور وہ گناہ ہو گیا ورنہ نہیں ۱۲ مترجم

قصد کرتا ہے ان کا اور ان عادات و اخلاق کا جو اس میں راسخ ہوتے ہیں نفسِ ناطقہ (روح) مبدا و منبع ہے وہ اسی سے نکلتے اور اسی کی طرف واپس لوٹ آتے ہیں پھر اسکے دامن سے چمٹ جاتے ہیں اور سینت کر اس میں محفوظ کر لئے جاتے ہیں اب رہی یہ بات کہ اس سے پیدا کیوں ہوتے ہیں تو اسکی وجوہات وہ ہیں جو آپ جان چکے ہیں کہ قوتِ ملکیہ اور بہیمیہ اور انکے امتزاج (مرکب) کی چند اقسام بن جاتی ہیں جن میں سے ہر ایک کی جدا جدا خاصیت ہوتی ہے اور انسان کے مزاجِ طبعی کا غلبہ اور ملائکہ یا شیاطین کے رنگ میں رنگین ہونا اور اسی طرح کے دوسرے اسباب (جنکی وجہ سے خواطر ظہور میں آتے ہیں) انسان کی جبلت ہی سے پیدا ہوتے اور اس میں مناسبت پیدا کرتے ہیں[1] لہٰذا (معلوم ہوا کہ) ان کا مرجع یہی اصل نفس ہے خواہ بواسطہ یا بلاواسطہ[2] تعجب دیکھئے (اسکی زندہ مثال) کہ جب مخنث (بچہ) ابتداء میں نازک مزاج پیدا ہوتا ہے تو اسی وقت اس بات سے ماہر نفسیات جان جاتا ہے کہ اگر یہ (بچہ) اپنے مزاج پر جوان ہوگا تو ضرور عورتوں کی سی عادات و صفات اور لباس و زیب و زینت اور انہی کی سی رسومات و طور طریق اختیار کرے گا اور اسی طرح طبیب یا ڈاکٹر بھی یہ جانتا ہے کہ اگر فلاں بچہ اپنے مزاج کے موافق جوان ہوگا اور (پرورش کردہ ان) اسکو کوئی ایسی ویسی بات (بیماری وغیرہ) پیش نہ آئیگی تو آیا وہ قوی چست چالاک ہونہار ہوگا یا کمزور مرجھایا ہوا اور بزدل اب رہا یہ سوال کہ وہ اعمال اسکے نفسِ ناطقہ کی طرف واپس کیوں لوٹ آتے ہیں تو اسکی وجہ یہ ہے کہ جب انسان کسی کام کو بکثرت کرتا ہے تو وہ اسکا اس درجہ عادی ہو جاتا ہے کہ اس سے بغیر کسی غور و فکر کے نہایت آسانی کے ساتھ خود بخود ایسے افعال سرزد ہونے لگتے ہیں اب اس بات میں کسی قسم کا شک و شبہ نہیں رہتا کہ اسکے نفس نے اس فعل سے متاثر ہو کر اسکا رنگ قبول کر لیا ہے اور یہ یقینی بات ہے کہ اس تاثر میں جو انسان بیشمار اعمال سے قبول کرتا ہے ہم جنس اعمال کے ایک ایک عمل کو دخل ہوتا ہے خواہ وہ (تاثیر یا اثر) کتنا ہی باریک اور خفیف کیوں نہ ہو نبی صلعم کی اس حدیث میں اسی بات کی طرف اشارہ ہے کہ گمراہیوں کے خیالات (فتنے) دلوں پر بوریہ کے تنکوں کی طرح تہ بتہ گھیر لیتے ہیں پھر جو دل انکے اثر کو قبول کر لیتا ہے اسمیں ایک سیاہ دھبہ پڑ جاتا ہے اور جو دل اسکو قبول نہیں کرتا اسمیں سفید نشان ہو جاتا ہے آخر کار (بڑھتے بڑھتے) ان دونوں دلوں کی یہ حالت ہو جاتی ہے کہ سفید نشان والا تو پورا کا پورا ایسا صاف شفاف ہو جاتا ہے جیسے سنگِ مرمر اور پھر اسکو آئندہ کیلئے کسی قسم کے فتنے یا بدعملی کی نقصان دہی کا اندیشہ نہیں رہتا اور دوسرا سیاہ دھبہ والا کالا سیاہ غبار آلودہ اور چکنے گھڑے کے مانند ہو جاتا ہے[3] کہ سوائے اپنی دلی خواہشوں کے نیکی بدی کچھ نہیں جانتا" اب رہی یہ بات کہ اعمال نفس کے دامن سے کیوں چمٹ جاتے ہیں؟ تو اسکی وجہ یہ ہے کہ نفسِ ناطقہ شروع شروع میں صاف و سادہ ہیولانی صورت میں پیدا کیا جاتا ہے ہر قسم کے خد و خال اور رنگ اثر سے خالی ہوتا ہے پھر اس کے بعد

يقصدها الانسان قصدا مؤكدا والاخلاق التي هي راسخة فيه تنبعث من اصل النفس الناطقة ثم تعود اليها ثم تتشبث بذيلها وتحصى عليها اما الانبعاث منها فلما عرفت ان للملكية والبهيمية واجتماعهما اقساما ولكل قسم حكما وغلبة المزاج الطبيعي والانصباغ من الملائكة والشياطين ونحو ذلك من الاسباب لا تكون الا حسب ما تعطيه الجبلة وتحصل فيه المناسبة فلذلك كان المرجع الى اصل النفس بوسط او بغير وسط الست ترى المخنث يخلق ذا والمرة على مزاج ركيك فيستدل به العارف على انه ان شب على مزاجه وجبلته يعتاد بعادات النساء ويتزيا بزيهن وينتحل رسومهن وكذلك يدرك الطبيب ان الطفل ان شب على مزاجه ولم يفجأه عارض كان قويا فارها او ضعيفا ضارعا واما العود اليها فلان الانسان اذا عمل عملا فاكثر منه اعتادته النفس وسهل صدوره منها ولم يحتج الى روية وتجشم داعية فلا جرم ان النفس تأثرت منه وقبلت لونه ولا جرم ان لكل عمل من تلك الاعمال المتجانسة مدخلا في ذلك التأثر وان دق وخفي مكانه واليه الاشارة في قوله صلى الله عليه وسلم تعرض الفتن على القلوب كالحصير عودا عودا فاى قلب اشربها نكتت فيه نكتة سوداء واى قلب انكرها نكتت فيه نكتة بيضاء حتى تصير على قلبين ابيض مثل الصفا فلا تضره فتنة مادامت السموات والارض والاخر اسود مربادا كالكوز مجخيا لا يعرف معروفا ولا ينكر منكرا الا ما اشرب من هواه" واما التشبث بذيلها فلان النفس في اول امرها تخلق هيولانية فارغة عن جميع ما تنصبغ به ثم لا تزال تخرج

---

[1] یعنے اندرونی استعداد ہی ہے جو بیرونی اسباب کا اثر لیکر عمل کرتی ہے ۱۲ مصحح [2] بالواسطہ اس طرح کہ استعداد کی قوت اور مضبوطی کی وجہ سے از خود عمل کرے اور بلاواسطہ اس طرح کہ کمزور ہونیکی صورت میں بیرونی اثرات سے متاثر ہو کر عمل کرے ۱۲ مصحح [3] چکنا یا الٹا گھڑا اسلئے کہا کہ جسطرح اس میں پانی نہیں رہتا اور نہ ٹکتا ہے اسی طرح اس دل کا حال ہو جاتا ہے کہ اس میں کوئی نیک بات آتی ہے اور نہ ٹھہرتی ہے اور اسکا لفظی ترجمہ ہے کہ وہ کالا سفیدی ملا ہوا (یعنے راکھ کے رنگ کا) اور جھکے ہوئے آبخورے کی طرح ہو جاتا ہے۔ یہاں اوپر محاورہ کی رعایت رکھی گئی ہے ۱۲ مصحح

قوت سے فعل کیطرف دن بدن ترقی کرتا رہتا ہے اور ہر پچھلی حالت کیلئے پہلی حالت معِدعه ہوتی ہے اور ان معدات کا سلسلہ ترتیب دار ہوتا ہے کوئی ایک بھی آگے کی پیچھے اور پیچھے کی آگے نہیں ہو سکتی جو نفسِ ناطقہ آج موجود ہے اس میں معدات سابقہ میں سے ہر معِد کا ویسا کا ویسا ہی اثر موجود ہے گو کسی خارجی شغل میں توجہ لگنے کیوجہ سے نفس کو اس کا پوری طرح احساس نہ ہو صرف دو عه صورتوں میں اس اثر کے زائل ہو جانیکا احتمال ہے۔ اوّل یہ کہ وہ چیز ہی فنا ہو جائے جس میں وہ قوت موجود رہتی ہے جس سے اعمال پیدا ہوتے ہیں جیسے کہ بوڑھے اور مریض کے بارے میں ہم ذکر کر چکے ہیں۔ عه دوسرے یہ کہ (خظیرۃ القدس کی) کوئی ہیئتِ بالائی اس پر غالب آکر اس کے نظامِ (سابق) کو اس طرح بدل دے جیسے کہ وہ مذکورہ بالا صورت میں بدل جاتا ہے عه چنانچہ اسی کی بابت خدا تعالےٰ نے بھی فرماتا ہے کہ "نیکیاں برائیوں کو مٹا دیتی ہیں" اور یہ بھی فرماتا ہے کہ "اگر تو شرک (اختیار) کریگا تو تیرے سب اعمال برباد ہو جائیں گے"۔ اب رہی یہ بات کہ وہ اعمال اس کے لئے جمع کر کے محفوظ کیوں رکھے جاتے ہیں؟ تو اس کا راز جو کچھ مجھے اپنے ذوق سے معلوم ہوا ہے وہ یہ ہے کہ نظامِ فوقانی کی عطا کے موافق و مناسب عالمِ مثال کے بالائی طبقے میں ہر انسان کی ایک صورت ظاہر ہوتی ہے اور میثاق کے قصہ میں جس کا ظہور ہوا وہ اسی کی ایک شاخ تھی عه پھر جب وہ شخص عالمِ وجود میں آتا ہے تو وہ صورت اس پر لگ جاتی ہے اور اس طرح اس کے ساتھ ملکر ایک ہو جاتی ہے پھر جب وہ شخص کوئی (اچھا) عمل کرتا ہے تو وہ صورت اس (عمل) سے بلا اختیار طبعی طور پر خوش ہو جاتی ہے پھر (مرنے کے بعد) عالمِ معاد میں کبھی تو یوں ظاہر ہوگا کہ اوپر اس کے اعمال اسکے لئے سینت کر محفوظ رکھ لئے گئے ہیں چنانچہ نامۂ اعمال پڑھنے سے یہی مراد ہے اور کبھی یوں ظاہر ہوگا کہ وہ اعمال اسکے اعضاء سے چمٹے ہوئے ہیں چنانچہ ہاتھ پاؤں کے کلام کرنے (اور گواہی دینے) سے یہی مراد ہے پھر یہ بھی ایک بات ہے کہ عمل کی صورت و شکل اسکے دنیاوی و اخروی ثمرہ و نتیجہ کو اپنے آپ صاف صاف بیان کر دیتی ہے۔ کبھی ملائکہ اس کی (صحیح) صورت و شکل بنانے میں تردد اور دیر لگاتے ہیں تو خدا تعالیٰ فرما دیتا ہے کہ عمل کو ہو بہو لکھ لو زیادہ کد و کاوش نہ کرو۔ امام غزالیؒ فرماتے ہیں کہ "ابتدائے عالم سے لے کر اس کی انتہا تک جس جس چیز کا خدا تعالےٰ نے اندازہ مقرر کر لیا ہے وہ سب ایک مخلوق چیز میں لکھا ہوا ہے۔ اس مخلوق کو بھی خدا تعالیٰ ہی نے پیدا کیا ہے کبھی تو اُسے لوحِ محفوظ کہتے ہیں، کبھی کتابِ مبین اور کبھی امامِ مبین جیسا کہ قرآن میں وارد ہوا ہے۔ پس جو کچھ عالم میں ہو چکا ہے اور ہوگا اس لوح پر ایسے نقوش سے لکھا ہوا ہے جو ان آنکھوں سے دکھائی نہیں دیتے۔ آپ یہ نہ سمجھیں کہ وہ لوح (محفوظ)

من القوة الى الفعل يوما فيوما وكل حالة متأخرة لها معد من قبلها والمعدات كلها سلسلة مترتبة لا يتقدم متأخرها على متقدم مستصحب فى هيئة النفس الموجودة اليوم حكم كل معد قبلها وان خفي عليها بسبب اشتغالها بما هو خارج منها اللهم الا ان يفنى حامل القوة المنبعثة تلك الاعمال منها كما ذكرنا فى الشيخ والمريض او تهجم عليها هيئة من فوقها تغير نظامها كالتغير المذكور كما قال الله تعالىٰ "ان الحسنات يذهبن السيئات" وقال "لئن اشركت ليحبطن عملك" واما الاحصاء عليها فسره على ما وجدته بالذوق ان فى الحيز الشاهق تظهر صورة لكل انسان بما يعطيه النظام الفوقانى والتى ظهرت فى قصة الميثاق شعبة منها فاذا وجد هذا الشخص انطبقت الصورة عليه واتحدت معه فاذا عمل عملا انشرحت هذه الصورة بذلك العمل انشراحا طبيعيا بلا اختيار منه فربما تظهر فى المعاد ان اعمالها محصاة عليها من فوقها، ومنه قراءة الصحف وربما تظهر ان اعمالها فيها متشبثة باعضائها، ومنه نطق الايدى والارجل ثم كل صورة عمل مفصحة عن ثمرته فى الدنيا والاخرة وربما تتوقف الملائكة فى تصويره فيقول الله تعالىٰ اكتبوا العمل كما هو قال الغزالىؒ كل ما قدره الله تعالىٰ من ابتداء خلق العالم الى آخره مسطور ومثبت فى خلق خلقه الله تعالىٰ يعبر عنه تارة باللوح وتارة بالكتاب المبين وتارة بامام مبين كما ورد فى القرآن فجميع ما جرى فى العالم وما سيجرى مكتوب فيه ومنقوش عليه نقشا لا يشاهد بهذه العين ولا تظنن ان ذلك اللوح

عه معد اصطلاح میں اسکو کہتے ہیں جو خود معدوم ہو کر دوسری کے وجود اور ترقی میں مدد کرے جیسے "ایام" پس آج کا دن ہو چکے گا تو کل کا دن آئیگا ۱۲ مترجم اس طرح ہر آنیوالی چیز پچھلی چیز کی استعداد سے پیدا ہوتی ہے ۱۲ مصحح عه یعنی یہ کہ بوڑھے اور مریض کی استعداد و قوت ختم ہو جاتی ہے اسکے دل میں ایسے خواطر آنے بند ہو جاتے ہیں کیونکہ بیماری اور بڑھاپے کے ساتھ ہی ساتھ اس کا مزاج طبعی بھی بدل جاتا ہے ۱۲ مصحح عه یعنے بیماری اور بڑھاپے کی صورت میں ۱۲ مصحح عه یعنے یوم الست کا واقعہ جو روزِ عہد کہلاتا ہے جبکہ خدا تعالیٰ نے بنی آدم سے عہد لیا تھا اور الست بربکم فرمایا تھا وہاں انسانوں کی یہ صورتیں موجود ہوئی تھیں۔ سورۂ اعراف ۲۱۷ میں یہ واقعہ ملاحظہ فرمائیں ۱۲ مترجم

کسی لکڑی یا لوہے یا ہڈی کی تختی ہے اور وہ کتاب (مبین) کاغذ یا ورقوں کی بنی ہوئی ہے بلکہ آپ قطعی طور پر یہ جان لیجئے کہ جس طرح خدا تعالےٰ کی ذات وصفات انسانوں کی ذات وصفات کے مشابہ نہیں اسی طرح اس کی تختی اور کتاب ان کی تختیوں اور کتابوں جیسی نہیں۔ اگر آپ اس کو سمجھنے کے لئے کوئی مثال چاہیں تو حافظِ قرآن کے دل ودماغ کو لے لیجئے کیونکہ لوحِ محفوظ میں خدا تعالیٰ کے مقررہ اندازوں کا ریکارڈ بالکل اسی طرح محفوظ ہے جس طرح حافظِ قرآن کے دل ودماغ میں قرآن کے الفاظ محفوظ ہوتے ہیں اور اس کو دل ودماغ پر اس طرح لکھے ہوئے نظر آتے ہیں جیسے کہ وہ پڑھتے وقت ان کو دیکھ رہا ہے مگر جب آپ اس کے دماغ کو چیر کر دیکھیں گے تو اس طرح کا لکھا ہوا کوئی حرف بھی دکھائی نہ دے گا پس لوحِ محفوظ میں بھی اسی طور پر سب کچھ (جو اللہ تعالےٰ نے مقدر کر رکھا ہے) لکھا ہوا سمجھ لیجئے۔" امام غزالیؒ کا قول ختم ہوا۔ پھر یہ بھی ہوتا ہے کہ نفس نے جو کچھ کیا ہوتا ہے بُرا یا بھلا اس کو وہ اکثر یاد کرتا رہتا ہے اور اسکی جزا وسزا کی امید رکھتا ہے تو یہ بھی اسکے عمل برقرار رکھنے کی ایک اور وجہ بن جاتی ہے۔ باقی اللہ بہتر جانتا ہے +

## باب (۱۲) اعمال کا نفسی حالتوں سے وابستہ ہونا

واضح ہو کہ اعمال ہیئتِ نفسانی[۱] کے مظاہر اسکے شکار کرنے کی گھاٹیاں اور اس کی شرح ہیں اور عرفِ عام میں اسی کے ساتھ متحد ہیں یعنے ساری کی ساری دنیا حالِ دل کو کسی طبعی وقدرتی سبب کی بنا پر جو صورتِ نوعیہ کیوجہ سے پیدا ہوتا ہے، اعمال کے ساتھ تعبیر کرتی ہے[۲] اسکی وجہ یہ ہے کہ جب دلی ارادہ انسان کو کسی کام پر آمادہ کرتا ہے اور نفس اسکو پسند کر لیتا ہے تو وہ کھل کر ہشاش بشاش ہو جاتا ہے اور اگر ناپسند کرتا ہے تو وہ پژمردہ و افسردہ ہو کر مرجھا جاتا ہے اور پھر جب وہ اس کام کو کر چکتا ہے تو اس ارادہ کا مبدأ ومنبع (خواہ قوتِ ملکیہ ہو یا بہیمیہ) مستقل اور قوی ہو جاتا ہے اور اس کا مخالف (منبع خواہ قوتِ ملکیہ ہو یا بہیمیہ) غیر مستقل اور کمزور ہو جاتا ہے۔ نبی صلعم کے اس قول سے یہی بات جھلکتی ہے کہ "(انسان کا) نفس آرزو اور خواہش کرتا ہے اور فرج (اسکی شرمگاہ) اس خواہش نفسانی کو سچا کرتی ہے یا جھوٹا کرتی ہے۔" آپ جس خُلق وعادت کو دیکھیں گے یہی پائیں گے کہ اس کے لئے چند افعال واعمال اور ہیئات وکیفیات مخصوص ہوتی ہیں جن کے ذریعہ سے اس کی طرف اشارہ کرتے ہیں اور انہی سے اسکو بیان کرتے ہیں اور اسطرح وہ (اعمال وہیئات) اس خلق وعادت کے اظہار

من خشب او حدید او عظم وان الکتاب من کاغذ او ورق بل ینبغی ان تفهم قطعا ان لوح اللّٰه لا یشبه لوح الخلق وکتاب اللّٰه تعالیٰ لا یشبه کتاب الخلق کما ان ذاته وصفاته لا تشبه ذات الخلق وصفاتهم بل ان کنت تطلب له مثالا یقربه الیٰ فهمك فاعلم ان ثبوت المقادیر فی اللوح المحفوظ ایضاهی ثبوت کلمات القرآن وحروفه فی دماغ حافظ القرآن وقلبه فانه مسطور فیه حتی کانه حیث یقرأ ینظر الیه ولو فتشت دماغه جزءًا جزءًا لم تشاهد من ذلك الخط حرفا فمن هذا النمط ینبغی ان تفهم کون اللوح منقوشا بجمیع ما قدره اللّٰه تعالیٰ وقضاه انتهی۔ ثم کثیرا ما تتذکر النفس ما عملت من خیر او شر وتتوقع جزاءه فیکون ذلك وجها آخر من وجوه استقرار عمله واللّٰه اعلم۔

## باب ارتباط الاعمال بالهیئات النفسانیة

اعلم ان الاعمال مظاهر الهیئات النفسانیة وشروح لها وشرکات لاقتناصها ومتحدة معها فی العرف الطبیعی ای یتفق جمهور الناس علی التعبیر بها بسبب طبیعی تعطیه الصورة النوعیة وذلك لان الداعیة اذا انبعثت الیٰ عمل فطاوعت لها نفس انبسطت وانشرحت وان امتنعت انقبضت وتقلصت فاذا باشر العمل استبد منبعه من ملکیة او بهیمیة وقوی وانخرف مقابله وضعف والیٰ هذا الاشارة فی قوله صلی اللّٰه علیه وسلم "النفس تمنی وتشتهی والفرج یصدق ذلك ویکذبه" ولن تری خلقا الا وله اعمال وهیئات یشار بها الیه ویعبر بها عنه وتمثل صورتها

[۱] ہیئتِ نفسانی، نفسی حالت، کیفیتِ قلبی، حالِ دل، خُلق اور ملکہ سب کا ایک ہی مطلب ہے ۱۲ [۲] یعنے روحانی حالتیں، اعمال ہی کے ذریعہ نفسِ انسانی میں جمتی ہیں ۱۲ مصح [۳] یعنے جب کسی کی ہیئتِ نفسانی اور خُلق کو بیان کرنا چاہتے ہیں تو اس کے اعمال بیان کرتے ہیں ۱۲ مصح

کاذریعہ بن جاتی ہیں۔ چنانچہ اگر کوئی شخص کسی کو بہادر بتائے اور پھر اس سے اسکی بہادری کے متعلق دریافت کیا جائے تو لامحالہ وہ اسکے سخت سخت حملوں اور مہموں کو ہی بیان کرکے اسکی بہادری و شجاعت کا اظہار کریگا اور اگر کوئی اسکی سخاوت و فیاضی بیان کریگا تو استفسار کے بعد وہ بھی یہی کہیگا کہ وہ شخص روپیہ پیسہ خوب خرچ کرتا ہے اور اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ شجاعت اور سخاوت کی تصویر اسکی آنکھوں کے سامنے پھر جائے تو وہ مجبور ہوگا کہ ان شجاعت و سخاوت کے اعمال کا ہی تصور خیال میں لائے۔ ہاں یہ دوسری بات ہے کہ وہ فطرت الٰہی ہی بدل جائے جس پر سب لوگ پیدا ہوئی ہیں[1]۔ اگر کوئی شخص (بتکلف) وہ خُلق و عادت حاصل کرنا چاہے جو اس میں پہلے سے موجود نہیں ہے تو اسکو اسکے سوا کوئی چارہ ہی نہیں کہ اسکے صحیح موقعوں کو تاکتا رہے اور ان اعمال وافعال کو نہایت جانفشانی اور تندہی سے کرے جنکا اس (خُلق) سے تعلق ہے اور ان لوگوں کے واقعات یاد کرے جو اس قسم کے کام کر گزرے ہیں پھر یہ اعمال ہی ہوتے ہیں جو قابو میں آسکتے ہیں ان ہی کے دکھلانے کیلئے اوقات کا تعین ہو سکتا ہے نظر بھی یہی آتے ہیں یہی دکھلائے بھی جاسکتے ہیں بیان بھی کئے جاسکتے ہیں اور اشارہ انداز بھی ہو سکتے ہیں، نقل و پیروی بھی انہی سے ہو سکتی ہے اور قدرت واختیار میں بھی یہی داخل ہوتے ہیں مؤاخذہ اور انعام بھی انہی پر ممکن ہو سکتا ہے۔ پھر یہ بات بھی ہے کہ سب نفوس اعمال اور ملکات[2] کے محفوظ کرنے میں برابر نہیں ہوتے کیونکہ بعض نفوس تو ایسے قوی ہوتے ہیں جو اعمال سے زیادہ ملکات کو تصور میں لے آتے ہیں تو انکا اصلی کمال اپنے اندر صرف اخلاق و ملکات پیدا کرنا ہوتا ہے لیکن اعمال بھی انکے تصور میں متمثل ہو کر آتے ہیں کیونکہ یہ اعمال ان اخلاق و ملکات کے قالب اور تصویر ہوا کرتے ہیں تو اس طرح یہ اعمال محض اسی وجہ سے محفوظ کئے جاتے ہیں مگر انکی محافظت اخلاق و ملکات کی محافظت سے کم ہوتی ہے یہ تمثل[3] ایسا ہی ہے جسطرح خواب میں معانی مقصودہ[4] اعمال کی شکل میں دکھائی دیتے ہیں جیسے مونہوں و شرمگاہوں پر مہر لگانا دیکھنا[5]۔ اور بعض نفوس ایسے کمزور ہوتے ہیں جو اپنے اعمال ہی کو اپنا اصلی کمال سمجھتے ہیں کیونکہ ان میں نفسی کیفیات اچھی طرح جمی ہوئی نہیں ہوتیں بلکہ اعمال ہی کے لباس میں نظر آتی ہیں لہٰذا ان میں اعمال کے جوہر محفوظ رہتے ہیں اور اکثریت ایسے ہی لوگوں کی ہوا کرتی ہے انہیں وقت کی پابندی کی بہت ضرورت ہوتی ہے اور اسی لئے شریعت میں معانی اور کیفیات کے مقابلہ میں اعمال کیطرف زیادہ توجہ دلائی گئی ہے اور ان ہی پر زور دیا گیا ہے پھر ایک بات یہ بھی ہے کہ بہت سے اعمال ایسے بھی ہوتے ہیں جو قطع نظر اس ہیئتِ نفسانی کے جس کی وجہ سے عام طور پر یہ ظہور میں آیا کرتے ہیں براہ راست ملأ اعلیٰ میں

مکشفاً له فلو ان انساناً وصف انساناً آخر بالشجاعة ثم استفسر فبين لم يبين الا معالجاته الشديدة او بالسخاوة لم يبين الا دراهم ودنانير يبذلها ولو ان انساناً اراد ان يستحضر صورة الشجاعة و السخاوة اضطر الى صور تلك الاعمال اللهم الا ان يكون قد غير فطرة الله التى فطر الناس عليها ولو ان واحداً اراد ان يحصل خلقاً ليس فيه فلا سبيل له الى ذلك الا الوقوع فى مظانه وتجشم الاعمال المتعلقة به وتذكر وقائع الاقوياء من اهله ثم الاعمال هى الامور المضبوطة التى تقصد بالتوقيت وترى وتبصر وتحكى وتؤثر وتدخل تحت القدرة والاختيار ويمكن ان يؤاخذ بها وعليها ثم النفوس ليست سواء فى احصاء الاعمال والملكات عليها، فمنها نفوس قوية تتمثل عندها الملكات اكثر من الاعمال فلا بعد من كمالها بالاصالة الا الاخلاق ولكن تتمثل الاعمال لها لانها قوالبها وصورها فيحصى عليها الاعمال احصاء اضعف من احصاء الاخلاق بمنزلة ما يتمثل فى الرؤيا من اشباح المعنى المراد كالختم على الافواه والفروج ومنها نفوس ضعيفة تحسب اعمالها عين كمالها لعدم استقلال الهيئات النفسانية فلا تتمثل او مضمحلة فى الاعمال فيحصى عليها انفس الاعمال وهم اكثر الناس وهم المحتاجون جداً الى التوقيت البالغ ولهذا المعانى عظم الاعتناء بالاعمال فى النواميس الالٰهية، ثم ان كثيرا من الاعمال يستقر فى الملأ الاعلى ويتوجه اليها استحسانهم او استهجانهم بالاصالة مع قطع النظر عن الهيئات النفسانية التى تصدر عنها فيكون اداء الصالح منها بمنزلة قبول الهام من الملأ الاعلى

[1] کوئی شخص مافوق الفطرت ہو عام لوگوں کی طرح نہ ہو بلکہ احساس میں اتنا بلند ہو کہ کسی صفت کے مخصوص اعمال وافعال کو خیال میں لائے بغیر ہی اسکا تصور اپنے ذہن میں قائم کرسکے یہ بہت کم واقع ہوتا ہے اسلئے ایسے لوگوں کو نظر انداز کرنا پڑتا ہے ۱۲ مصحح [2] اسکا واحد ہے ملکہ یعنے کسی کام کی مہارت جو اسکو بار بار کرنے سے انسان میں پیدا ہوتی ہے اسے کسی کام کا جوہر اور نتیجہ بھی کہہ سکتے ہیں ۱۲ مصحح [3] تمثل یعنے کسی صورت میں ظاہر ہونا ۱۲ م [4] یعنے وہ باتیں جو نظر نہیں آتیں ۱۲ [5] یہ اس خواب کیطرف اشارہ ہے جو کسی نے یوں دیکھا تھا کہ میں لوگوں کے مونہوں اور شرمگاہوں پر مہر لگا رہا ہوں۔ ابن سیرینؒ سے جب اسکی تعبیر پوچھی تو انھوں نے کہا کہ شاید تم مؤذن ہوگے رمضان میں قبل از وقت اذان دیتے ہوگے، اور اس طرح لوگوں کا کھانا اور جماع کرنا بند کردیتے ہوگے، چنانچہ اسکے اس فعل کے معنے اس طرح واضح شکل و صورت میں دکھائے گئے ۱۲ مترجم

مقرر ہو کر پسند یا ناپسند کئے جاتے ہیں تو اس طرح کسی نیک کام کا کرنا گویا ملاء اعلیٰ کے اس الہام کو قبول کرنا ہوتا ہے کہ ہمارا تقرب حاصل کر، ہماری مشابہت اختیار کر، ہمارے انوار حاصل کر[۱] اور برا کام کرنے سے اسکے برخلاف حالت ہوتی ہے۔ ملاء اعلیٰ میں اعمال کا یہ تقرر چند وجوہات کی بنا پر ہوتا ہے منجملہ انکے ایک یہ ہے کہ انکو خدا تعالیٰ کیطرف سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ نظام بشری اسوقت تک نہیں سدھر سکتا جبتک کہ فلاں فلاں اعمال کو اختیار نہ کیا جائے اور فلاں فلاں اعمال سے اجتناب نہ کیا جائے لہذا وہ اعمال ملاء اعلیٰ میں متشکل ہو جاتے ہیں اور بعد ازاں وہاں سے (ہر نبی کی) شریعت میں نازل ہوتے ہیں۔ منجملہ انکے ایک یہ ہے کہ جب وہ نفوس بشریہ جو ان اعمال (صالحہ) کو لگاتار کرتے رہنے سے ان میں مہارت پیدا کر لیتے ہیں جب (بعد از وفات) ملاء اعلیٰ میں پہنچ جاتے ہیں تو وہاں بھی ان کو پسند یا ناپسند کرنے لگتے ہیں اور اسطرح جب اسی میں ایک زمانہ دراز گزر جاتا ہے تو ان اعمال کی صورتیں وہاں انکے پاس قرار پکڑ لیتی اور جم جاتی ہیں، وحاصل کلام یہ کہ اس صورت میں اعمال میں بالکل وہی تاثیر پیدا ہو جاتی ہے جو بزرگوں سے منقولہ اور مجربہ تعویذوں اور منتروں میں ہوتی ہے۔ باقی اللہ بہتر جانتا ہے۔

## باب (۱۳) جزا و سزا کے اسباب

واضح ہو کہ جزا و سزا کے اسباب اگرچہ بہت ہیں لیکن وہ سب ان دو باتوں پر مبنی ہیں :- اوّل یہ کہ نفس انسانی اپنی قوت ملکیہ کے ذریعہ اپنی کسی بدفعلی یا بدخلقی کو نامناسب سمجھتا ہے اسکے اس احساس سے اس میں ایک ندامت، افسوس اور الم دل خراش پیدا ہوتا ہے بسا اوقات اسکی وجہ سے خواب یا بیداری میں ایسے ایسے واقعات تصور میں آتے ہیں جو رنج والم، ذلت و اہانت اور تخویف کا باعث ہوتے ہیں بہت سے نفوس ایسے بھی ہوتے ہیں جن کو جسطرح کہ اور علوم کے الہام کی استعداد ہوتی ہے اسی طرح اس عمل کے نامناسب ہونے کے الہام کی بھی استعداد ہوتی ہے[۲] پس فرشتوں کی زبانی یہ خطاب ہوتا ہے کہ انکو ظاہر کر کے دکھلایا جائے اور بتایا جائے[۳] اور اسی بات کیطرف خدا تعالیٰ کی اس آیت میں اشارہ ہے کہ "ہاں! جنھوں نے گناہ کمائے اور انکے گناہوں نے انہیں گھیر لیا تو وہی جہنمی ہیں ہمیشہ وہیں رہیں گے"۔ دوم یہ کہ حظیرۃ القدس والے فرشتے بنی آدم کی طرف متوجہ رہتے ہیں (صورت حال یہ ہوتی ہے کہ) ملاء اعلیٰ کے پاس ہیئات نفسانی اور اخلاق و اعمال اچھے اور برے، پسندیدہ اور ناپسندیدہ سب لکھے ہوئے ہوتے ہیں پس وہ اپنے رب سے یہ دعاء و سوال کرتے ہیں کہ ان (نیکو کار) لوگوں کو راحت اور ثواب ملے اور ان (بدکار) لوگوں کو مصیبت و عذاب ملے۔ چنانچہ انکی دعاء قبول ہوتی ہے اور بنی آدم پر اپنا اثر اس طرح دکھاتی ہے کہ ان

فی التقرب منہم والتشبہ بہم واکتساب انوارہم ویکون اقتراف السیئۃ منہا خلاف ذٰلک، ھٰذا الاستقرار یکون بوجوہ منہا انہم یتلقون من بارئہم ان نظام البشر لا یصلح الا باداء اعمال والکف عن اعمال فتمثل تلک الاعمال عندہم ثم تنزل فی الشرائع من ھنالک ومنہا ان نفوس البشر التی مارست ولازمت الاعمال اذا انتقلت الی الملأ الاعلیٰ و توجہ الیہا استحسانہم واستہجانہم ومضی علیٰ ذٰلک القرون والدھور، واستقرت صور الاعمال عندہم، وبالجملۃ فتؤثر الاعمال حینئذ تاثیر العزائم والرقی المأثورۃ عن السلف بہیئتہا وصفتہا. واللہ اعلم.

## باب اسباب المجازاۃ

اعلم ان اسباب المجازاۃ وان کثرت ترجع الی اصلین احدہما ان تحس النفس من حیث قوتہا الملکیۃ بعمل او خلق اکتسبتہ انہ غیر ملائم لہا فتتشبح فیہا ندامۃ وحسرۃ والم وربما اوجب ذٰلک تمثل واقعات فی المنام او الیقظۃ تشتمل علی ایلام واھانۃ وتھدید ورب نفس استعدت لالہام المخالفۃ فخوطبت علی السنۃ الملائکۃ بان تتراءی لہ کسائر ما تستعد لہ من العلوم والی ھٰذا الاصل وقعت الاشارۃ فی قولہ تعالیٰ "بلیٰ من کسب سیئۃ واحاطت بہ خطیئتہ فاولٰئک اصحاب النار ھم فیہا خٰلدون" والثانی توجہ حظیرۃ القدس الی بنی آدم فعند الملأ الاعلیٰ ھیئات فی اعمال واخلاق -رضیۃ و مسخوطۃ فتطلب من ربہا طلبا قویا تنعیم اھل ھٰذہٖ وتعذیب اھل تلک فیستجاب دعاؤہم فتحیط ببنی آدم ھممہم وتترشح

۱؎ یعنے ان اعمال کا تعلق دلی کیفیات سے نہیں ہوتا بلکہ وہ براہ راست ملاء اعلیٰ کے الہام سے انجام پذیر ہوتے ہیں ۱۲ منہ ۲؎ یعنے جسطرح اور علوم کا الہام انکو ہوتا ہے اسی طرح اس کا الہام بھی ہوتا ہے ۱۲ منہ ۳؎ یعنے انکو انکی غلطی پر خبردار کر دیا جاتا ہے ۱۲ منہ

پر جسطرح دیگر علوم نازل ہوتے ہیں اسی طرح رحمت و لعنت برستی ہے[1] جسکی وجہ سے المناک یا راحت کن واقعات ظہور میں آتے ہیں اور اسطرح ملأ اعلیٰ انھیں ڈراتے دھمکاتے ہوئے یا ان سے راضی و خوش نظر آتے ہیں۔ کبھی ان نفوس پر ملأ اعلیٰ کی ناراضگی کیوجہ سے ایسا اثر پڑتا ہے جس کی وجہ سے ان پر غشی یا مرض کی سی حالت طاری ہوجاتی ہے۔ اور کبھی انکا وہ قصد و ارادہ نازل ہوتا ہے جو انسان کی (کمزور حالتوں کو مضبوط کرتا ہے جیسے خواطر (کمزور خیالات) وغیرہ" تو اسکی وجہ سے ملائکہ یا بنی آدم کو الہام ہوتا ہے کہ وہ ان (بدکاروں) کے ساتھ برا سلوک اور ان (نیکوکاروں) کے ساتھ نیک سلوک روا رکھیں اور کبھی ایسا ہوتا ہے کہ خود اسکے اعمال اصلاح یا فساد پیدا کرکے اسکی راحت و ثواب یا مصیبت و عذاب کا باعث بن جاتے ہیں، بلکہ دراصل سچی بات تو یہ ہے کہ خدا تعالیٰ کی ازل سے جو انسان پر نظرِ عنایت ہے وہ کبھی یہ نہیں چاہتی کہ انسان یونہی بیکار آزاد چھوڑ دیا جائے اور اس سے اسکے اعمال کی باز پرس نہ ہو لیکن چونکہ یہ بات ذرا مشکل سے سمجھ میں آتی تھی (کہ خدا کس طرح اچھا برا بدلہ دیگا؟) اسلئے ہم نے اسکو فرشتوں کی دعا اور بد دعا کا عنوان دیدیا (کہ انکی دعا و بد دعا سے ایسا ہوجاتا ہے) باقی اللہ بہتر جانتا ہے، اور اسی دوسری بات کیطرف اس قولِ الٰہی میں اشارہ ہے کہ "جو لوگ کافر ہوتے اور اسی کفر کی حالت میں مرگئے ان پر خدا کی، فرشتوں کی اور سب آدمیوں کی لعنت ہے وہ ہمیشہ کیلئے اسی حالت میں رہیں گے تو کبھی ان پر سے عذاب کم ہوگا اور نہ (کسی قسم کی) مہلت و رعایت ملیگی"[2] ان دونوں اسباب کی ترکیب اور باہمی ملاوٹ سے عمل اور نفسِ انسانی کی استعداد کے مطابق بہت سی عجیب عجیب صورتیں پیدا ہوتی ہیں لیکن پہلی بات ان اعمال و اخلاق پر زیادہ اثر انداز ہوتی ہے جن سے یا تو نفس کی اصلاح ہوتی ہے یا بگاڑ ہوتا ہے[3] اور زکی اور قوی (ملکیت والے) نفوس اسکو زیادہ قبول کرتے ہیں اور دوسری بات ان اعمال و اخلاق پر زیادہ اثر انداز ہوتی ہے کہ جن سے نظامِ کلی میں فرق پیدا ہوتا ہے یعنی ان پر جو مصالحِ عامہ اور مفادِ کلی کے خلاف اور نظامِ انسانی کی اصلاح و درستگی کے منافی ہوتے ہیں[4] اور اسکو وہ نفوس زیادہ قبول کرتے ہیں جو ضعیف (ملکیت والے) اور بدتر و نکمے ہوتے ہیں۔ جزا و سزا کے ان دونوں اسباب کے بعض موانع بھی ہوا کرتے ہیں جو اسکو ایک خاص مدت تک کیلئے ملتوی کر دیتے ہیں پہلے سبب کو یہ چیز مانع ہوتی ہے کہ نفسِ انسانی میں ملکیت کمزور ہوجاتی ہے اور بہیمیت غالب آجاتی ہے اور یہ حالت بڑھتے بڑھتے اس حد تک پہنچ جاتی ہے کہ نفس سارا کا سارا بہیمی بن جاتا ہے اور پھر اسکو ملکیت کو تکلیف دینے والے افعال و اعمال سے ذرا بھی رنج اور تکلیف نہیں پہنچتی مگر جب نفس جسم سے جدا ہے بہیمی الگ ہوجاتا ہے اور بہیمیت سے امداد ملنی بھی کم ہوجاتی ہے

علیہم صورۃ الرضا واللعنۃ کما تترشح سائر العلوم فتتشبح واقعات ایلامیۃ او انعامیۃ وتتراءی الملأ الاعلیٰ مھددۃ لھم او منبسطۃ الیھم وربما تأثرت النفس من سخطھا فعرض لھا کھیئۃ الغشی او کھیئۃ المرض وربما ترشح ما عندھم من الھمۃ المتأکدۃ علی الحوادث الضعیفۃ کالخواطر ونحوھا فالھمت الملائکۃ او بنو ادم ان یحسنوا او یسیئوا الیہ وربما احیل امر من ملابساتہ الی صلاح او فساد وظھرت تقریبات لتنعیمہ او تعذیبہ بل الحق الصراح ان اللہ تبارک وتعالیٰ عنایۃ بالناس یوم خلق السموات والارض توجب ان لا یھمل افراد الانسان سدی وان یؤاخذھم علی ما یفعلونہ لکن لدقۃ مدرکھا جعلنا دعوۃ الملائکۃ عنوانا لھا واللہ اعلم، والی ھذا الاصل وقعت الاشارۃ فی قولہ تعالیٰ "ان الذین کفروا وماتوا وھم کفار اولئک علیھم لعنۃ اللہ والملائکۃ والناس اجمعین خلدین فیھا لا یخفف عنھم العذاب ولا ھم ینظرون" ویترکب الاصلان فیحدث من ترکبھما بحسب استعداد النفس والعمل صور کثیرۃ عجیبۃ لکن الاول اقوی فی اعمال واخلاق تصلح النفس وتفسدھا واکثر النفوس له قبولا ازکاھا واقواھا والثانی اقوی فی اعمال واخلاق مناقضۃ للمصالح الکلیۃ منافرۃ لما یرجع الی صلاح نظام بنی ادم واکثر النفوس له قبولا اضعفھا واسمجھا ولکل من السببین مانع یصدہ عن حکمہ الی حین، فالاول یصد عنہ ضعف الملکیۃ وقوۃ البھیمیۃ حتی تصیر کانھا نفس بھیمیۃ فقط لا تتألم من الالم للملکیۃ فاذا تخففت النفس عن الجلباب البھیمی وقل

[1] رحمت نیک کام کے وقت اور لعنت برے کام کے وقت ۱۲ مص [2] مصنف نے جزا و سزا کے دو سبب بیان فرمائے ہیں جو سب سے اصل الاصول ہیں پہلے کا یہ خلاصہ ہے کہ جزا و سزا کا ایک یہ طریقہ ہے کہ نفوسِ قدسیہ اپنے افعال و اعمال پر حسرت و ندامت کریں یا خوش ہوں پس انکے لئے یہی عذاب و ثواب ہے مگر یہ خاص نفوسِ قدسیہ کی بابت ان افعال میں ہے جو خاص انہی کے ساتھ متعلق ہیں اور دوسرا طریقہ جزا و سزا کا یہ ہے کہ ملأ اعلیٰ کی دعا یا بد دعا سے ایسے واقعات ظہور میں آئیں جن سے رنج یا راحت پہنچے، لیکن یہ ان افعال کی نسبت ہے جو باہم معاملات سے متعلق ہیں مگر اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ عالمِ آخرت میں جنت و دوزخ کچھ نہ ہوگی بلکہ یہ ظاہرا دنیاوی جزا و سزا کیطرف اشارہ ہے ۱۲ م [3] یعنے ذاتی و شخصی اعمال میں ۱۲ مص [4] یعنے سوسائٹی کے اجتماعی معاملات سے اسکا تعلق ہوتا ہے ۱۲ مص

اوراسکی جگہ ملکیت کے انوار چمکنے لگتے ہیں تواسوقت اسکو رفتہ رفتہ رنج وعذاب یا راحت وثواب ملنا شروع ہوجاتا ہی اور دوسرے سبب یہ چیز مانع ہوتی ہی کہ اس کا جو حکم (عذاب) ہی اسکے مخالف اسباب جمع ہوجاتے ہیں اسلئے وہ جزا وسزا ایک خاص وقت تک کیلئے ملتوی رہتی ہی لیکن جب اسکا مقررہ وقت (موت) آجاتا ہی تواسوقت اس جزا وسزا کا بند ٹوٹ جاتا ہی اور وہ طوفان وسیلاب کیطرح آجاتی ہی چنانچہ اس قول الٰہی میں اسی طرف اشارہ ہی کہ ہر قوم (کے عذاب) کا ایک وقت معین ہی جب وہ وقت آپہنچتا ہی تو (جزا مل کر رہتی ہی) نہ ایک گھڑی دیر ہوتی ہی نہ سویر"

## مبحث دوم۔ دُنیاوی واُخروی جزا وسزا کی کیفیت

### پہلا باب (۱۲) دُنیا میں اعمال کی جزا وسزا۔

خداتعالیٰ فرماتا ہی کہ "تم پر جو کچھ مصیبت پڑتی ہی تو وہ تمھارے اپنے کرتوتوں کا نتیجہ ہی اور بہت سی تو وہ معاف بھی کردیتا ہی" اور ایک جگہ فرماتا ہی کہ "اگر وہ لوگ توریت انجیل اور جو کچھ انکے پاس ان کے خدا کی طرف سے آیا ہے اس پر عمل کرتے تو آسمان اور زمین کی نعمتیں کھاتے (یعنی رزق آسمان سے برستا اور زمین سے اُبلتا)" اور جو کچھ کنجوس باغ والوں کے قصہ میں خداتعالیٰ نے (سورۂ نون میں) فرمایا ہی وہ تو معلوم ہی ہے اور نبی صلعم نے اس آیت کی تفسیر میں کہ "اپنے دل کی بات کو خواہ تم ظاہر کرو خواہ چھپاؤ خدا تم سے سب کا حساب لیگا" اور اس آیت کی تفسیر میں کہ "جو کوئی بھی بُرا کام کریگا وہ اس کا بدلہ پائیگا" یوں فرماتے ہیں کہ "اس بدلہ وجزا سے خدا کا وہ عتاب مراد ہی جو بندہ پر بخار یا اسی قسم کی کسی اور چھوٹی بڑی مصیبت وسختی کی صورت میں ہوتا ہی یہانتک کہ جو پریشانی اور گھبراہٹ اس کو جیب میں رکھی ہوئی چیز کے گم ہوجانے سے ہوتی ہی وہ بھی اسی میں شامل ہوتی ہی اور اس طرح انسان مصائب کی صورت میں اپنے صغیرہ گناہوں کا کفارہ ادا کرتے کرتے ان سے اس طرح پاک اور صاف ہوجاتا ہے جس طرح سونا بھٹی میں جلانے سے صاف ہوجاتا ہے۔" واضح ہو کہ قوت ملکیہ قوت بہیمیہ کے ہاتھوں سے مغلوب ہوکر پھر غالب ہوکر اور دب کر پھر ظاہر ہوجایا کرتی ہے۔ کبھی تو یہ بات طبعی موت سے حاصل ہوتی ہے اور کبھی اختیاری موت سے، طبعی موت سے اس طرح کہ اس وقت قوت بہیمیہ کو غذائی امداد ملنی بند ہوجاتی ہے جس کی وجہ سے اس کے مواد رفتہ رفتہ اس طرح تحلیل ہوجاتے ہیں کہ نہ پھر ان کا کوئی بدل ہوتا ہے اور نہ بھوک، پیاس، غصہ وغیرہ سے نفس میں ہیجان و خواہش پیدا ہوتی ہے تو ان حالات میں اس پر عالم قدس کا رنگ

مدده وبرقت بوارق الملكية عذبت اونعمت شيئا فشيئا، والثاني يصد عنه تطابق الاسباب على ما يخالف حكمه حتى اذا جاء اجله الذي قدره الله ثم عند ذلك انجراء ثجا وهو قوله تبارك وتعالى "لكل امة اجل اذا جاء اجلهم فلا يستأخرون ساعة ولا يستقدمون"

## المبحث الثاني

### مبحث كيفية المجازاة في الحياة وبعد الممات

### (باب الجزاء على الاعمال في الدنيا)

قال الله تعالى "وما اصابكم من مصيبة فبما كسبت ايديكم ويعفو عن كثير" وقال "ولو انهم اقاموا التوراة والانجيل وما انزل اليهم من ربهم لاكلوا من فوقهم ومن تحت ارجلهم" وقال الله تعالى في قصة اصحاب الجنة حين منعوا الصدقة ما قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم في قوله تعالى "وان تبدوا ما في انفسكم او تخفوه يحاسبكم به الله" وقوله تعالى "من يعمل سوءا يجز به" "هذه معاقبة الله العبد بما يصيبه من الحمى والنكبة حتى البضاعة يضعها في يد قميصه فيفقدها فيفزع لها حتى ان العبد ليخرج من ذنوبه كما يخرج التبر الاحمر من الكير" اعلم ان الملكية ربما تبرز بعد كمونها في البهيمية وانفكاكها بعد اشتباكها بها فتارة بالموت الطبيعي فانه حينئذ لا ياتي مددها من الغذاء، وتتحلل موادها لا الى بدل ولا تهيج النفس احوال طارئة كجوع وشبع وغضب ونحوها فيترشح لون

لہ مثلاً جب آدمی طاقتور ہوتا ہی تو کبھی کمزور پر ظلم کرتے ہوئے ذرا سا درد بھی محسوس نہیں کرتا لیکن جب وہ خود کمزور ہوجاتا ہی اور کوئی دوسرا طاقتور اسپر ظلم کرتا ہی تو اسکو اس ظلم کا احساس اور درد ہوتا ہی اسی طرح کی بہت سی مثالیں ہیں مثلاً جوان اور بوڑھا ہونا، دولتمند وغریب ہونا وغیرہ وغیرہ ۱۲ مصحح لہ یعنے اسکے اثرات کو روک لیتی ہیں ۱۲ مصحح سے یعنے کچھ ایسی باتیں پیش آجاتی ہیں جن کے نظر کیوجہ سے حکمت الٰہی اس عذاب کو ملتوی رکھنا چاہتی ہی جیسے ابھی ان میں صالح و نیکوکار لوگ بھی شامل ہوتے ہیں یا ابھی دعوت و تبلیغ مکمل طریقہ سے نہیں ہوتی وغیرہ وغیرہ ۱۲ مصحح لہ اس میں اس

قصہ کیطرف اشارہ ہی کہ یمن میں ایک باغ کے مالک تھے کھیتی کاٹتے وقت مسکین لوگ خدا واسطے مانگنے آجایا کرتے تھے تو یہ کچھ دیدیا کرتے تھے ایک دفعہ یہ مشورہ ہوکر راتوں رات فقیروں کے آنے سے پہلے ہی ... سلاوہ

تے لگتا ہے) اور اس طرح قوت ملکیہ بیدار ہو جاتی ہے، اور اختیاری موت سے اس طرح کہ جب انسان اپنی قوت بہیمیہ کو ریاضت نفس سے توڑتا اور مغلوب کرتا رہتا ہے اور عالم قدس کی طرف متوجہ ہو کر اسکا تصور دل میں جمائے رہتا ہے تو اس پر کسی قدر قوت ملکیہ کے انوار چمکنے لگتے ہیں اور یہ بھی واضح رہے کہ ہر چیز اپنی مناسب باتوں سے خوش ہو کر کھلتی اور پھیل جاتی ہے اور مخالف باتوں سے رنجیدہ خاطر ہو کر پژمردہ اور منقبض ہو جاتی ہے وہی حال قوت ملکیہ کا ہے۔ اور (یہ بھی معلوم رہنا چاہیے کہ) ہر درد و رنج اور لذت و خوشی کی ایک خاص صورت و شکل ہوتی ہے جس میں وہ متشکل ہو کر دکھائی دیتی ہے مثلاً خلط (مزاج) غیر معتدل کی شکل بدن میں خراش اور چبھن ہوتا ہے اور حرارت صفراء سے جو ایذا و تکلیف ہوتی ہے تو اس کی شکل کرب و بے چینی اور خواب میں آگ اور شعلے دکھائی دینا ہے اور بلغم کی ایذا دہی کی شکل سردی کی شدت اور خواب میں پانی اور برف دکھائی دینا ہے۔ اسی طرح جب قوت ملکیہ کا غلبہ ہوتا ہے اور انسان اس سے مناسبت رکھنے والی صفات مثلاً نظافت و پاکیزگی اور خشوع و خضوع وغیرہ اپنے اندر پیدا کر لیتا ہے تو اسے خواب میں یا بیداری میں انس و سرور کی مخصوص صورتیں نظر آنے لگتی ہیں اور اگر اسکے برخلاف عمل کیا جائے تو وہ اعمال غیر معتدل کیفیات اور ایسے واقعات کی صورت میں نظر آئیں گے جن میں اہانت اور تہدید (ڈراوا اور دھمکی) پائی جاتی ہے مثلاً غصہ کاٹتے نوچتے اور غراتے ہوئے درندہ کی صورت میں ظاہر ہوگا اور بخل ڈستے ہوئے سانپ کی صورت میں نظر آئیگا۔ خارجی (یعنے دنیاوی) جزا و سزا کا قاعدہ کلیہ یہ ہے کہ وہ اسباب کے فراہم ہونے پر ملتی ہے پس جو کوئی ان اسباب کو سمجھ لے اور ان اسباب سے جو نظام ظہور میں آتا ہے اس کو مد نظر رکھے تو وہ قطعی طور پر جان لیگا کہ خدا تعالی کسی گنہگار و نافرمان کو دنیا میں سزا دیئے بغیر نہیں چھوڑتا مگر ساتھ ہی ساتھ اس نظام (کائنات کی مصلحتوں) کو بھی ملحوظ رکھتا ہے[1] ہوتا یوں ہے کہ جب انسان کو راحت و آرام اور رنج و عذاب دینے کے ظاہری اسباب موقوف ہو جاتے ہیں تو اس کو نیک اعمال ہی کے ذریعہ راحت و آرام دیا جاتا ہے اور بداعمال ہی کے ذریعہ رنج و عذاب دیا جاتا ہے اور جب کسی انسان کے لئے تکلیف و رنج کے اسباب جمع ہو جاتے ہیں لیکن درحقیقت وہ شخص ہوتا نیکوکار ہے تو اگر ان اسباب کا بند کرنا اس کی نیکوکاری کے مقابلہ میں کچھ برا بھی نہیں ہوتا تو اس کے نیک اعمال اس بلا و مصیبت کو جڑ سے دفع کرنے اور اگر یہ نہیں ہو سکتا تو اس کی سختی قدرے کم کرنے میں صرف کئے جاتے ہیں اور اسی طرح جب کسی کے لئے اسباب تو راحت و آرام کے جمع ہو جاتے ہیں لیکن وہ شخص بدکار ہوتا ہے تو اس کے (بد) اعمال اس نعمت و آرام کے دور کرنے میں صرف ہو جاتے ہیں اور گویا وہ ان اسباب کے عمل میں مانع ہو جاتا ہے اگر اس کے اعمال کے موافق اسباب جمع ہو جاتے ہیں تو اس وقت راحت بھی خوب ملتی ہے اور تکلیف سزا بھی خوب ملتی ہے لیکن کبھی اعمال کے حکم سے نظام کائنات کا حکم زیادہ ضروری ہوتا ہے[2] تو ایسے موقع پر بدکار کو تو نعمت و آرام دے کر کچھ عرصہ مہلت دیدی جاتی ہے

عالم القدس عليها وتارة بالموت الاختياري فلا يزال يكسر بهيميته برياضة واستدامة توجه الى عالم القدس فيفيض عليه بعض بوارق الملكية وان لكل شيء انشراحا وانبساطا بما يلائمه من الاحوال والهيئات وانقباضا وتقلصا بما يخالفه منها وان لكل الم ولذة شبحا يتشبح به، فشبح الخلط اللذاع النخس وشبح التأذي من حرارة الصفراء الكرب والضجر وان يرى في منامه النيران والشعل وشبح التأذي من البلغم مقاساة البرد وان يرى في المنام المياه والثلج فاذا برزت الملكية ظهر في اليقظة او المنام اشباح الانس والسرور وان كان اكتسب النظافة والخشوع وسائر ما يناسب الملكية ويتشبح اضدادها في صورة كيفيات متضادة للاعتدال وواقعات تشتمل على اهانة وتهديد ويظهر الغضب في صورة سبع ينهش والبخل في صورة حية تلدغ والضابط في المجازاة الخارجية انها تكون في تضاعيف اسباب من احاط بتلك الاسباب وتمثل عنده النظام المنبعث منها علم قطعا ان الحق لا يدع عاصيا الا يجازيه في الدنيا مع رعاية ذلك النظام فيكون اذا هدأت الاسباب عن تنعيمه وتعذيبه نعم بسبب الاعمال الصالحة او عذب بسبب الاعمال الفاجرة ويكون اذا اجتمعت الاسباب على ايلامه وكان صالحا وكان قبضها المعارضة صلاحه فان قبح صرفت اعماله الى رفع البلاء او تخفيفه او على انعامه و كان فاسقا صرفت الى ازالة نعمته وكان كالمعارض لسببها او اجتمعت على مناسبة اعماله امد في ذلك امدادا بينا وربما كان حكم النظام اوجب من حكم الاعمال فيستدرج بالفاجر

[1] یعنے اگر اس مجرم کو دنیاوی سزا دینے میں نظام کائنات میں کچھ خلل پیدا ہو جانیکا اندیشہ ہوتا ہے تو اسکی سزا کو ملتوی رکھتا ہے کیونکہ یہ دنیا جزا و سزا دینے کا مقام نہیں ہے بلکہ یہاں تو نظام کو درست رکھنا مقصود ہے اسلئے اگر صرف سزا مل سکتی ہو تو دیدیجاتی ہے ورنہ ملتوی رکھی جاتی ہے ۱۲ ص [2] یعنے زیادہ ضروری نہیں ہوتا کہ (دنیا میں) اعمال کی سزا و جزا اسی وقت دیدی جائے بلکہ یہ زیادہ ضروری ہوتا ہے کہ نظام کائنات موزونیت کے ساتھ چلتا رہے ۱۲ ص

اور نیکوکار کو ظاہری طور پر تنگی و مصیبت میں ڈالدیا جاتا ہے اور یہ تنگی اسکی قوت بہیمیہ کے توڑنے اور مغلوب کرنے میں صرف کیجاتی ہے اور پھر اسکو تنگی کی یہ مصلحت سمجھا دیجاتی ہے تب وہ اسپر اسطرح راضی ہوجاتا ہے جیسے کوئی شخص کڑوی دوا کو اسکے فائدہ کے مدنظر خوشی خوشی پی لیتا ہے نبی صلعم کی اس حدیث کا یہی مطلب ہے فرماتے ہیں کہ "مومن نرم شاخ کے مانند ہے جسکو ہوا کبھی ادھر جھکا دیتی ہے کبھی ادھر جھکا دیتی ہے کبھی زمین پر گرا دیتی ہے اور کبھی سیدھا کھڑا کردیتی ہے یہانتک کہ اس کا آخری وقت آجاتا ہے[1]۔ اور منافق چیڑ اور سرو کے سیدھے اور مضبوط درخت کے مانند ہے (ہوا سے) اسکا کچھ نہیں بگڑتا لیکن آخر کار یکبارگی جڑ سے اکھڑ جاتا ہے۔" اور اس حدیث سے بھی یہی مراد ہے فرماتے ہیں کہ "جس مسلمان کو بھی مرض یا اس قسم کی دوسری مصیبتیں پہنچتی ہیں تو خدا تعالیٰ ان سے اسکے گناہ صغیرہ اسطرح جھاڑ دیتا ہے جسطرح درخت کے پتے جھڑ جاتے ہیں۔" بہت سے ملک ایسے ہوتے ہیں جہاں شیطان کی اطاعت و پیروی زوروں پر ہوتی ہے وہاں کے لوگ (عیش نشاط ظلم وغیرہ میں) بہائم اور درندوں کیطرح ہوتے ہیں تو ایسے لوگوں کی جزا بھی ایک خاص مدت تک کیلئے ملتوی کردیجاتی ہے چنانچہ خدا تعالیٰ نے اپنے اس قول مبارک میں یہی کچھ فرمایا ہے کہ "ہم نے جب کسی نبی کو کسی بستی یا شہر میں بھیجا تو یہی کیا کہ وہاں کے لوگوں کو سختی، افلاس اور مصیبت میں ڈال دیا تاکہ وہ ڈھیلے پڑجائیں اور (خدا کے آگے) عاجزی کریں لیکن جب انھوں نے ایسا نہ کیا تو پھر ہم نے تکلیفوں کے بجائے نعمتیں دے کر انھیں خوب خوشحال کردیا جب انکی یہ حالت ہوئی، تو کہنے لگے کہ (اس سے پہلے) ہمارے آباء و اجداد کو بھی اسی قسم کی سختیاں اور نرمیاں پہنچتی رہی ہیں (انکا نیک و بد عمل سے کوئی تعلق نہیں ہے)۔ پھر ہم نے بھی انکو یکا یک اسطرح آپکڑا کہ انکو خبر بھی نہ ہوئی اور اگر ان بستیوں کے رہنے والے ایمان لے آتے اور ہماری بات مان کر پرہیزگاری اختیار کرتے (برے اعمال سے بچتے اور اچھے اعمال کرتے) تو ان پر ہم آسمان و زمین کی برکتوں کے دہانے کھول دیتے لیکن انھوں نے ہماری بات (نہ مانی بلکہ اس) کو جھٹلایا تو ہم نے بھی (ان کے اعمال بد کی وجہ سے) انکو (عذاب کے پھندے میں) جکڑ لیا۔" حاصل کلام یہ ہے کہ یہاں (دنیا) کی جزا و سزا کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی سردار اپنی رعیت کو جزا دینے کیلئے پوری طرح فارغ نہ ہو۔ پھر جب قیامت کا دن آئیگا تو وہ اعمال کی جزا دینے کے لئے سب کاموں سے فارغ ہوجائیگا (کسی اور طرف توجہ نہ رہیگی) اس قول الہٰی میں اسی طرف اشارہ ہے کہ "اے جن و انس! ہم عنقریب تمہارے (حساب کتاب کے) لئے فارغ ہوجانے والے ہیں۔" دنیاوی جزا و سزا کی کئی صورتیں ہیں کبھی تو وہ اسطرح ہوتی ہے کہ انسان کے دل میں خوشی و اطمینان یا رنج و گھبراہٹ پیدا ہوجاتی ہے اور کبھی اس طرح کہ اسکے بدن میں کچھ ہوجاتا ہے جیسے غم اور خوف سے پیدا ہونے والے امراض کا حملہ۔ نبی صلعم کا زمانہ نبوت سے قبل ستر کھلنے سے بیہوش ہوکر گرنا بھی جزائے بدنی کی ایک مثال ہے[2]۔ کبھی یہ دنیاوی جزا انسان کے مال و عیال کے ذریعہ دی جاتی ہے کبھی انسانوں، حیوانوں اور فرشتوں کو الہام ہوتا ہے کہ وہ اس (فلاں شخص) کے ساتھ نیک سلوک کریں یا بد سلوکی سے پیش آئیں اور کبھی خود اس کو ایسے الہام وغیرہ ہوتے ہیں جن کی وجہ سے وہ برائی یا بھلائی کے قریب آجاتا ہے۔ جو شخص

بو يضيق عليه الصالح في الظاهر يصرف التضييق الى كسر بهيمية ويفهم ذلك فيرضى كالذي يشرب الدواء المر اغتباطاً فيه و هذا معنى قوله صلى الله عليه وسلم "مثل المؤمن كمثل الخامة من الزرع تفيئها الرياح تصرعها مرة وتعدلها اخرى حتى يأتيه اجله ومثل المنافق كمثل الارزة المجذية التي لا يصيبها شيء حتى يكون انجعافها مرة واحدة" وقوله صلى الله عليه وسلم "ما من مسلم يصيبه اذى من مرض فما سواه الا حط الله به سيئاته كما تحط الشجرة ورقها" وربَّ اقليم غلبت على طاعة الشيطان وصار اهله كمثل النفوس البهيمية فتتقلص عنه بعض المجازاة الى اجل وذلك قوله تعالى "وما ارسلنا في قرية من نبي الا اخذنا اهلها بالبأساء والضراء لعلهم يضرعون ثم بدلنا مكان السيئة الحسنة حتى عفوا وقالوا قد مس آباءنا الضراء والسراء فاخذناهم بغتة وهم لا يشعرون ولو ان اهل القرى آمنوا واتقوا لفتحنا عليهم بركات من السماء والارض ولكن كذبوا فاخذناهم بما كانوا يكسبون" وبالجملة فالامر ههنا يشبه بحال سيد لا يتفرغ للجزاء فاذا كان يوم القيامة صار كانه تفرغ واليه الاشارة في قوله تعالى "سنفرغ لكم ايها الثقلان" ثم المجازاة تارة تكون في نفس العبد بافاضة البسط والطمانينة او القبض والفزع وتارة في بدنه بمنزلة الامراض الطارئة من هجوم غم وخوف ومنه وقوع النبي صلى الله عليه وسلم مغشيا عليه قبل نبوته حين كشفت عورته، وتارة في ماله واهله وربما الهم الناس والملائكة والبهائم ان يحسنوا اليه او يسيئوا وربما قرب الى خير او شر بالهامات او خالات من

---

[1] یعنی مومن نرم شاخ کیطرح ہوتا ہے جب خدا کا کوئی حکم آتا ہے تو اسکے آگے سر جھکا دیتا ہے اور جب کوئی مصیبت یا ناگوار حالت پیش آتی ہے تو اسکے اجر کا منتظر رہتا ہے اور جب مصیبت ٹلجاتی ہے تو اسکا شکر ادا کرتا ہے۔ ... اسی لئے ... [illegible]

[2] ... [illegible] ... حضرت عباس ... ازار ... آسمان کی طرف ... [illegible]

ہٹ مذکورہ بالا مضمون کو اچھی طرح سمجھ لیگا اور ہر بات کو اپنے موقع پر رکھے گا تو وہ بہت سے اشکالات سے نجات پالیگا جیسے یہ اشکال کہ باہم ان دونوں قسم کی حدیثوں میں معارضہ واختلاف ہے کہ ایک قسم کی احادیث سے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ نیکی سے رزق میں زیادتی اور گناہوں سے اس میں کمی ہوتی ہے لیکن دوسری قسم کی احادیث سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ بدکار لوگوں کو دنیا میں بل از وقت جلد بھلائیاں اور نعمتیں دیدیجاتی ہیں اور نیک لوگوں پر بلائیں اور مصیبتیں آتی ہیں جو زیادہ نیک اور افضل ہوتے ہیں ان پر زیادہ مصیبتیں پھر درجہ بدرجہ اسی طرح کی اور بہت سی احادیث ہیں جن میں اس قسم کا ظاہری اختلاف پایا جاتا ہے واللہ اعلم۔

## دوسرا باب (۱۵) موت کی حقیقت

واضح ہو کہ صورت معدنی، نباتی، حیوانی اور انسانی ان میں سے ہر ایک صورت کی جدا جدا سواری اور جدا جدا کمالات ہوتے ہیں گو ظاہر میں یہ بات ذرا مشتبہ معلوم ہوتی ہے پس عناصر (آگ، ہوا، پانی، مٹی) جسوقت نہایت چھوٹے چھوٹے ٹکڑے اور ریزہ ہو کر مختلف مقدار میں (کوئی تھوڑے کوئی زیادہ) باہم ملتے اور ممتزج ہوتے ہیں تو ان سے کئی قسم کے مرکبات پیدا ہوتے ہیں مثلاً مرکب ثنائی (دو عنصر والے مرکب) جیسے بخارات یعنی بھاپ غبار دھواں گیلی مٹی جتی ہوئی زمین انگارہ، نویا لیٹ اور شعلہ وغیرہ مرکب ثلاثی (تین عنصر والے مرکب) جیسے خمیر کردہ مٹی یا گارہ اور کائی وغیرہ اور مرکب رباعی اسکی بھی اسیطرح کی مثالیں ہیں ان تمام چیزوں کے جو خواص ہوتے ہیں وہ صرف انکے اجزا کے خواص ہی سے مرکب ہوتے ہیں اجزائے ترکیبی کے خواص کے علاوہ کوئی دوسری خاصیت باہر سے نہیں آجاتی اور نہ اندر سے پیدا ہوتی ہے اس قسم کی چیزوں کو کائنات الجو کہتے ہیں پھر اس ترکیب کے بعد معدنی صورت آتی ہے جو اس مرکب مادہ پر مسلط ہو کر اسکو اپنی سواری بنالیتی ہے اسکی نوع کے خواص اسکو عطا ہوتے ہیں اور وہ اس مادہ کے مزاج کو محفوظ رکھتی ہے۔ پھر اسکے بعد نباتی صورت آتی ہے اور اس مرکب مادہ کے جسم پر (جسکا مزاج محفوظ رہتا ہے) مسلط ہو جاتی ہے اور اب اس میں اتنی قوت آجاتی ہے کہ وہ مختلف اجزائے عنصری اور کائنات الجو کو بدل کر اپنے مزاج کے موافق بنالیتی ہے تاکہ ان اجزائے عنصری وغیرہ کو ایک کمال جو متوقع تھا بالفعل حاصل ہو جائے۔ پھر اسکے بعد حیوانی صورت آتی ہے جو روح ہوائی کو (جس میں غذا حاصل کرنے اور بڑھنے کی قوتیں) موجود ہوتی ہیں اپنی سواری بنالیتی ہے اور اس میں یہ تصرفات کرتی ہے کہ اس میں قوت حس و ارادہ پیدا کر دیتی ہے جس سے اس میں اتنا احساس و ارادہ آجاتا ہے کہ وہ اپنی مطلوب اور مفید چیز کے (حصول کے) لئے آمادہ اور کوشاں ہو جاتی ہے۔ اور مضر چیز سے (بچنے کے لئے) پیچھے ہٹ جاتی ہے۔ پھر اسکے بعد انسانی صورت آتی ہے جو اس نسمہ یعنے روح کو (جو بدن میں تصرف کرتی ہے) اپنی سواری بنالیتی ہے اور ان اخلاق وملکات کی طرف جو کسی (اچھے) کام کے کرنے پر آمادہ اور (برے) کام کو کرنے سے روکتے ہیں خاص توجہ دیتی ہے

فهم مادة كرنا ووضع كل شئ في موضعه استراح من اشكالات كثيرة كمعارضة الاحاديث الدالة على ان البر سبب زيادة الرزق والفجور سبب نقصان والاحاديث الدالة على ان الفجار يعجل لهم الحسنات في الدنيا وان اكثر الناس بلاء ثم الامثل فالامثل ونحو ذلك والله اعلم.

## باب ذكر حقيقة الموت

اعلم ان لكل صورة من المعدنية والنامية والحيوانية والانسانية مطية غير مطية الاخرى ولها كمال اوليا غير كمال الاخرى وان اشتبه الامر في الظاهر فالاركان اذا تصغرت وامتزجت باوضاع مختلفة كثرة وقلة حدثت ثنائيات كالبخار والغبار والدخان والثرى وارض المثارة والجمرة والسبخة والشعلة وثلاثيات كالطين المخمر والطحلب ورباعيات نظائرها كرنا وتلك الاشياء لها خواص مركبة من خواص اجزائها ليس فيها شئ غير ذلك وتسمى بكائنات الجو فتأتي المعدنية فتتخذ غارب ذلك المزاج وتتخذه مطية وتصير ذات خواص نوعية وتحفظ المزاج ثم تأتي النامية فتتخذ الجسم المحفوظ المزاج مطية وتصير قوة بجولة الاجزاء الاركان والكائنات الجوية الى مزاج نفسه لتخرج الى الكمال المتوقع لها بالفعل ثم تأتي الحيوانية فتتخذ الروح الهوائية الحاملة لقوى التغذية والتنمية مطية وتنفذ التصرف في اطرافها بالحس والارادة ابتغاء المطلوب وانخناسا عن المهرب ثم تأتي الانسانية فتتخذ النسمة المتصرفة في البدن مطية

---

لے سواری سے مراد وہ مادہ جس میں معدنیت یا حیوانیت پائی جاتی ہے اور کمال سے مراد اسکا عمل اور اثرات وغیرہ ۱۲ مس کے مثلاً بھاپ پانی اور آگ سے مرکب ہے اور غبار مٹی اور ہوا سے مرکب ہے علی ہذا القیاس ۱۲ مس سے یعنے آسمان کے نیچے کی مخلوقات فضائی موجودات ۱۲ سے مرکبات دو قسم کے ہوتے ہیں ایک تو کیمیائی دوسرے امتزاجی یا غیر کیمیاوی، کیمیاوی مرکبات میں اجزائے ترکیبی کے خواص کے علاوہ دیگر خواص پیدا ہو جاتے ہیں یعنے وہ پیدا شدہ خواص اجزائے ترکیبی میں نہیں پائے جاتے جیسے کو کہ جلنے سے راکھ پیدا ہو جاتی ہے غیر کیمیاوی مرکبات میں اجزائے ترکیبی کے خواص بدستور باقی رہتے ہیں جیسے نمک اور پانی کے ملنے سے نمکین پانی ہو جاتا ہے ۱۲ مس

ولقصد الى الاخلاق التي هي امهات الانبعاثات والاخناسات تقفيتها وتحسين سياستها وأخذها منصبة لما لغاية من فوقها والامر وان كان مشتبها بادي الرأي لكن النظر المتمعن يلجئ كل اثار منبعها ويفرد كل صورة مطيتها وكل صورة لابد لها من مادة تقوم بها وانما تكون المادة مناسبها وانما مثال الصورة كمثل خلقة الانسان القائمة بالشمعة في التمثال لا يمكن ان توجد الخلقة الا بالشمعة فمن قال بان النفس النطقية المخصوصة بالانسان عند الموت ترفض المادة مطلقا فقد خرص نعم لها مادة بالذات وهي النسمة ومادة بالعرض وهو الجسم الارضي فاذا مات الانسان لم يضر نفسه زوال المادة الارضية وبقيت حالة بمادة النسمة و يكون كالكاتب المجيد المشغوف بكتابته اذا قطعت يداه و ملكة الكتابة بحالها والمستهتر بالمشي اذا قطعت رجلاه و السميع والبصير اذا جعل اصم واعمى واعلم ان من الاعمال والهيأت ما يباشرها الانسان بداعية من قلبه فلو خلي ونفسه لانساق الى ذلك ولامتنع من مخالفه، ومنها ما يباشره لموافقة الاخوان او لعارض خارجي من جوع وعطش ونحوهما اذا لم يصر عادة لا يستطيع الاقلاع عنها فاذا انتفا العارض انحلت الداعية فرب مستهتر بعشق انسان او بالشعر او بشيء اخر يضطر الى موافقة قوم في اللباس والزي فلو خلي و نفسه وتبدل زيه لم يجد في قلبه بأسا ورب انسان يحب الزي بالذات فلو خلي ونفسه لما سمح بتركه وان من الانسان اليقظان بالطبع يتفطن بالامر الجامع بين اللذات ويمسك

لہٰذا وہ اپنے اس مقصد کے زیرِ نظر ان ملکات و اخلاقی قوتوں کو اجاگر کرتی اور ان کے نظام میں عمدگی پیدا کر کے ایک ضابطہ میں لے آتی ہے اور انہی کو عالمِ بالا سے حاصل ہونیوالی تمام چیزوں کی جلوہ گاہ بناتی ہے[1] یہ بات گو بادی النظر میں کسیقدر مشتبہ معلوم ہوتی ہے لیکن جب غور کیا جاتا ہے تو ہر اثر اور نتیجہ کو اسی کے اپنے علیٰحدہ مبدأ و منبع کی طرف منسوب کرنا پڑتا ہے اور ہر صورت کو اسکی اپنی جدا سواری پر بٹھانا پڑتا ہے[2] اور یہ بھی معلوم ہو لیتا ہے کہ ہر صورت کیلئے ایک مادہ کا ہونا نہایت ضروری ہے تاکہ اسکے ساتھ وہ صورت قائم و برقرار رہ سکے اور مادہ بھی ہر صورت کے مناسب ہے تاکہ صورت کو مادے کی ایسی احتیاج ہوتی ہے جیسے موم کی اس صورت انسانی کو ہوتی ہے جو موم میں بنادی گئی ہو چنانچہ وہ صورتِ انسانی بغیر موم کے وجود میں نہیں رہ سکتی لہٰذا جو شخص یہ کہتا ہے کہ "نفس انسانی (یعنی نفس ناطقہ) موت کے بعد مادہ سے بالکل علیٰحدہ ہو جاتا ہے" وہ غلط کہتا ہے ہاں یہ بات ضرور ہے کہ نفس انسانی کے دو مادے ہوتے ہیں ایک تو وہ سواری جو ان میں سے ایک اصلی ہوتا ہے جسے نسمہ یا روح ہوائی کہتے ہیں (اسکا تعلق اسی سے براہ راست ہوتا ہے) اور دوسرا عارضی ہوتا ہے جیسے جسم ارضی (زمینی بدن) کہتے ہیں (اسکا تعلق اس سے بالواسطہ ہوتا ہے) پس جب انسان مرتا ہے تو مادہ ارضی کے چھوٹ جانیسے اسکے نفس ناطقہ کا کچھ نہیں بگڑتا بلکہ وہ نسمہ (یعنے روح ہوائی) کے ساتھ برقرار رہتا ہے اور بالکل اسطرح رہتا ہے جیسے کسی ماہر خوشنویس کے اگر ہاتھ بھی کٹ جائیں تو اسکا ملکۂ کتابت اس میں بدستور باقی رہتا ہے یا کسی تیز رو آدمی کے پاؤں ٹوٹ جائیں یا کوئی دیکھنے سننے والا آدمی اندھا بہرا ہو جائے تو جسطرح ان سب کا ملکہ بغیر اعضائے متعلقہ کے باقی رہتا ہے اسیطرح نفس روحِ انسانی کا حال ہے کہ وہ بغیر مادہ ارضی کے صرف نسمہ کے ساتھ بھی رہتی ہے۔ واضح ہو کہ انسان کے افعال کی چند قسمیں ہیں:- بعض وہ افعال ہوتے ہیں جنکو وہ اپنی خواہش قلبی سے کرتا ہے اگر اسکو اپنے حال پر چھوڑ دیا جائے تو وہ ضرور انکو عمل میں لائیگا اور انکے خلاف کبھی نہیں چلے گا اور بعض وہ افعال ہوتے ہیں جنکو وہ محض ابنائے جنس کی موافقت کیوجہ سے یا کسی اور خارجی وجہ سے کرتا ہے جیسے بھوک پیاس وغیرہ جب وہ (عارضی) سبب جاتا رہتا ہے تو پھر اسمیں ان افعال کی خواہش بھی نہیں رہتی بشرطیکہ انکا ایسا عادی نہ بن گیا ہو کہ اگر چھوڑ ہی نہ سکے۔ دیکھئے بہت سے ایسے لوگ ہوتے ہیں جو کسی خاص شخص یا فن شاعری یا کسی اور چیز کے عشق میں گرویدہ ہوتے ہیں لہٰذا انکو مجبوراً ان لوگوں کا سا طرز لباس و روش اختیار کرنی پڑتی ہے مگر جب انکو انکی طبیعت پر چھوڑ دیا جاتا ہے تو انکو اس روش کے ترک کر دینے میں کچھ بھی دریغ نہیں ہوتا لیکن بعض ایسے بھی ہوتے ہیں کہ وہ اس روش و لباس کو دل سے اختیار کرتے ہیں اگر انکو انکی طبیعت پر بھی چھوڑ دیا جائے تو تب بھی وہ اسکو ترک نہیں کرتے۔ اور بعض لوگ ایسے بیدار طبع ہوتے ہیں کہ وہ بہت سی متفرق باتوں میں سے اصل بات کو ذہن نشین کر لیتے ہیں انکی نظر معلولات (نتائج) کو چھوڑ کر علت (سبب) کیطرف لگتی ہے وہ ملکہ (مہارت) اسکے پابند رہتے ہیں اور ان افعال کیطرف دھیان نہیں کرتے جن سے یہ ملکہ پیدا ہوتا ہے۔ اور بعض لوگ ایسے خفیہ طبع ہوتے ہیں کہ ایک اصل چیز سے غافل اور بہت سی چیزوں کی طرف

له حاصل یہ ہے کہ عناصر جب باہم مرکب ہو کر مزاج پیدا کرتے ہیں تو سب سے پہلے صورت معدنیہ فائض ہوتی ہے جسکی وجہ سے وہ ترکیب جدا نہیں ہونے پاتی بلکہ برقرار رہتی ہے پھر جب صورت نباتیہ فائض ہوتی ہے جسکی وجہ سے وہ عناصر پھل پھول لاکر اور بڑھ کر اپنا کمال منشودہ حاصل کرتے ہیں پھر جب صورت حیوانیہ فائض ہوتی ہے جس سے روح جسم میں اور حس و حرکت بالارادہ وغیرہ پیدا ہوتے ہیں۔ پھر جب صورت انسانیہ فائض ہوتی ہے جس سے وہ اپنی اس حس و حرکت بالارادہ وغیرہ جیسی قوتوں کو اچھی طرح کام میں لاتی اور اخلاق حسنہ میں صرف کر کے اسکو اس قابل کر دیتی ہے کہ اس پر عالم بالا کے فیضانات نازل ہو سکیں اور یہ کمال جسم طبعی کا جو تھا وہ یہی کمال اعلیٰ ہے جیسا کہ معدنیت کمال اول اور نباتیت کمال دوم اور حیوانیت کمال سوم تھا ۱۲ مترجم کله یعنی ترکیبات اور صورتوں کی یہ ترتیب ۱۲ منہ سّله کہ انسانیت کے تحت پچھلی سب صورتیں (معدنیت نباتیت و حیوانیت) اپنا اپنا کام کر رہی ہیں ۱۲ منہ کله یعنے جسم انسانی میں ہر صورت خواہ معدنیت و نباتیت ہو یا حیوانیت سب اپنی اپنی سواری اور مادہ پر فائض ہو کر اپنا اپنا کام سرانجام دیتی ہے اسیطرح جسم حیوانی میں معدنیت و نباتیت اپنی اپنی سواری اور مادہ پر فائض ہو ... ۱۲ منہ شه مصنف کا مطلب ہے کہ انسان کی اصل روح (یعنے نفس ناطقہ) کا بدن سے براہ راست تعلق نہیں ہوتا بلکہ وہ نسمہ (یعنے روح ہوائی)

سو تجرد ہیں ملکات سے ان کو کوئی غرض نہیں ہوتی صرف افعال کی طرف نظر رکھتے ہیں۔ اور اسیطرح افعال کی ارواح سے تو بے خبر رہتے ہیں لیکن ان کی ظاہری صورتوں کو خوب ذہن میں رکھتے ہیں۔ واضح ہو کہ جب انسان مرجاتا ہے تو اس کا جسم ارضی گل سڑ کر ختم ہوجاتا ہے لیکن اس کا نفس ناطقہ (روح) نسمہ یعنی روح ہوائی کے ساتھ متعلق رہتا ہے اور اسکے اندر جو جو خاصیتیں ہوتی ہیں ان کیلئے وہ فارغ ہوجاتا ہے اور کہ نظاہر ہوں اور جسقدر افعال اس سے قلبی خواہش کے بغیر محض دنیاوی زندگی کی ضروریات کیوجہ سے سرزد ہوتے تھے سب علیحدہ ہوجاتے ہیں اور صرف وہ افعال باقی رہ جاتے ہیں جو مقصود بالذات اور خالص اسی کے تھے اور جن کو اس نے اپنے جوہر اصلی میں محفوظ کر رکھا تھا اور اس وقت ملکیت غالب اور بہیمیت مغلوب ہونے لگتی ہے اور اسکے بعد جب عالم بالا سے اسکے دل میں حظیرۃ القدس کا اور ان اعمال کا علم ویقین ڈالا جاتا ہے جو وہاں اسکے لئے محفوظ رکھے جاتے تھے تو اس وقت اسکی ملکیت یا تو رنج وغم اور تکلیف اٹھاتی ہے یا راحت و آرام حاصل کرتی ہے۔ یہ بھی معلوم رہے کہ جب ملکیت (دنیا میں) بہیمیت کے ساتھ گھلتی ملتی اور اختلاط پیدا کرتی ہے تو اس کا کچھ نہ کچھ اثر اس میں ضرور پہنچتا ہے اور وہ اسکی کچھ نہ کچھ باتیں ضرور مان لیتی ہے لیکن بڑی سے بڑی اور سخت نقصان دہ بات یہ ہے کہ ملکیت میں اسکے مقصد و انجام کے مخالف عادات وکیفیات جم کر پیوست ہو جائیں اور سب سے عمدہ اور مفید بات یہ ہے کہ اس میں اسکے مقصد و انجام کے موافق و مناسب عادات و کیفیات جاگزیں ہو جائیں۔ منجملہ مخالف باتوں کے ایک یہ بات ہے کہ اسکا دل مال اور اہل و عیال کی محبت میں اتنا گرفتار ہو جائے کہ اسکو سوائے ان دونوں چیزوں کے زندگی کا اور کوئی مقصد نظر نہ آئے اور دوسری بات یہ ہے کہ اسکے دل پر ادنیٰ درجہ کی بری بری عادات و کیفیات منقش ہو جائیں جو اسکو سماحت و تقویٰ سے دور کردیں۔ اور تیسری بات یہ ہے کہ وہ نجاستوں میں ملوث اور خدا تعالیٰ سے متکبر ہو جائے یہاں تک کہ نہ کبھی اس کو جاننے کی کوشش کرے اور نہ کسی روز اسکے آگے عجز و انکساری کرے۔ الغرض ایسی باتیں پیدا ہوں جو نیکی ورا احسان کے برخلاف ہوں۔ اور چوتھی یہ بات ہے کہ اسکا[1] توجہ حق کی اعانت اور تعظیم امر الٰہی اور بعثت انبیاء اور پسندیدہ نظام خیر کے قیام میں عالم بالا یعنی حظیرۃ القدس کے خلاف ہو جائے۔ حتیٰ کہ اس پر وہاں سے بغض اور لعنت برسنے لگے۔ اور منجملہ مناسب اور موافق باتوں کے ایک یہ بات ہے کہ وہ ایسے اچھے کام کرنے لگے جن سے طہارت اور خدا کے حضور میں عجز و انکسار حاصل ہوتا ہے اور ملائکہ کے حالات یاد آتے ہیں اور ایسے عقائد کیطرف رہنمائی ہوتی ہے جن کی وجہ سے انسان صرف حیات دنیوی پر مطمئن ہو کر بیٹھا نہیں رہتا اور دوسری یہ بات ہے کہ وہ شخص سماحت اور تقویٰ کا پتلا بن جائے نرم دل و رحم دل ہو جائے اور تیسری یہ بات کہ (وہ اتنا پاکباز بن جائے کہ) عالم بالا یعنی ملأ اعلیٰ کی دعائیں اور انکی وہ توجہات (یعنی نظر خاص) جو پسندیدہ نظام خیر کیلئے مخصوص ہوتی ہیں انکو نصیب ہونے لگیں (تاکہ وہ نظام خیر کی طرف متوجہ ہو) باقی اللہ بہتر جانتا ہے۔

[1] یعنے بجائے اس کے کہ حق کی اعانت کرے اس سے عداوت کرتا ہے اور بجائے اسکے کہ اوامر الٰہی کی تعظیم و توقیر کرے اور ان کو بجالائے ان کی تحقیر اور مخالفت کرتا ہے، ان کے خلاف عمل کرتا ہے۔ وقس علیہ ۱۲ مترجم

قلبه بالعلة دون المعلولات والملكة دون الافاعيل، و منه الانسان بالطبع يبقى مشغولا بالكثرة عن الوحدة و بالافاعيل عن الملكات بالاشباح عن الارواح واعلم ان الانسان اذا مات انفسخ جسده الارضي وبقيت نفسه النطقية متعلقة بالنسمة متفرغة الى ما عندها وطرحت عنها ما كان لضرورة الحياة الدنيا من غير داعية قلبية وبقي فيها ما كانت تمسكه في جذر جوهرها وحينئذ تبرز الملكية وتضعف البهيمية ويترشح عليها من فوقها يقين بحظيرة القدس وبما احصي عليها هنالك وحينئذ تتالم الملكية او تتنعم، واعلم ان الملكية عند غوصها في البهيمية وامتزاجها بها لا بد ان تذعن لها اذعانا ما وتتأثر منها اثرا ما لكن الضر كل الضرر ان تتشبح فيها هيئات مأخوذة في الغاية والنافع كل النفع ان تتشبح فيها هيئات مناسبة في الغاية فمن المنافرات ان يكون قوي التعلق بالمال والاهل لا يستيقن ان وراءهما مطلوبا قوي الامساك للهيئات الدنية في جذر جوهرها ونحو ذلك مما يجمعه انه على الطرف المقابل للسماحة وان يكون متلبسا بالنجاسات متكبرا على الله لم يعرفه ولم يخضع له يوما ونحو ذلك مما يجمعه انه على الطرف المقابل للاحسان وان يكون ناقض توجه حظيرة القدس في نصر الحق وتنويه امره و بعثة الانبياء واقامة النظام المرضي فاصيب منهم بالبغضاء واللعن ومن المناسبات مباشرة اعمال تحاكي الطهارة والخضوع للبارئ وتذكر حال الملائكة وعقائد تنزعها من الاطمئنان بالحيوة الدنيا وان يكون سمحا سهلا وان يعطف عليه ادعية الملأ الاعلى و توجهاتهم للنظام المرضي والله اعلم.

## تیسرا باب (۱۶): عالم برزخ میں لوگوں کے مختلف احوال

واضح ہو کہ عالم برزخ میں لوگوں کے مختلف احوال ہوا کرتے ہیں ان سب احوال و درجات کا شمار نہیں ہو سکتا لیکن ان کی بڑی بڑی قسمیں چار ہیں۔ قسم اول کے لوگ بیداری جیسے ہیں انکو آرام و ثواب اور تکلیف و عذاب محض مناسب اور مخالف ہیئات و کیفیات ہی سے دیکھنا پڑتا ہے چنانچہ اس آیت میں اسی قسم کے لوگوں کی طرف اشارہ ہے ارشاد ہے کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ کل قیامت کو کوئی شخص یوں کہنے لگے کہ ہائے افسوس میری اس کوتاہی پر جو میں نے خدا کے حق میں کی میں تو اسکی باتوں کا مذاق اڑانے ہی میں رہ گیا۔ میں نے اولیاء اللہ کا ایک گروہ دیکھا ہے جنکے نفوس ایسے ہو گئے تھے جیسے ساکن پانی سے بھرے ہوئے تالاب ہوں کہ پانی ہوا سے بھی حرکت نہ کرے پھر جب ان پر ٹھیک دوپہر کے وقت آفتاب کی شعاعیں پڑیں تو وہ سراپا نور کے ٹکڑے کی طرح ہو جائیں۔ وہ نور یا تو نیک اعمال کا نور ہے یا یاد داشت کا یا رحمت کا۔ قسم دوم کے لوگ انہی کے قریب قریب ہوتے ہیں لیکن یہ طبعی نیند والے ہوتے ہیں اور خواب میں نصیب ہوتے ہیں۔ اور خواب کی حقیقت یہ ہے کہ ہمارے آگے وہ چیزیں حاضر ہو جاتی ہیں جو ہماری حس مشترک میں جمع ہوتی ہیں مگر حالت بیداری ان کی طرف خیال کرنے اور توجہ دینے سے مانع ہوتی اور روکتی ہے اور یہی بات دل میں جمائے رکھتی ہے کہ یہ چیزیں محض خیالات ہیں لیکن جب ہم سو جاتے ہیں تو ان کو ہو بہو وہی چیزیں پاتے ہیں جن کی وہ تصویریں ہوتی ہیں مثلاً کبھی صفراوی مزاج والا خواب میں یہ دیکھتا ہے کہ وہ کسی خشک جنگل میں ہے گرمی کا موسم ہے سخت لو چل رہی ہے اسی اثنا میں جنگل میں آگ لگ جاتی ہے اور وہ آگ اسکو ہر طرف سے گھیر لیتی ہے وہ ادھر ادھر بھاگنے لگتا ہے مگر اسے بھاگ نکلنے کی کوئی جگہ نہیں ملتی لہٰذا وہ اس میں جل جاتا ہے اور اسطرح اسکو بہت سخت درد و تکلیف ہوتی ہے۔ اور بلغمی مزاج والا یہ دیکھتا ہے کہ سردی کی رات ہے اور وہ کشتی میں سوار ہے اور نہایت ٹھنڈا پانی بہہ رہا ہے سخت سرد ہوا چل رہی ہے اتنے میں دیکھتا ہے کہ موجوں نے اسکی کشتی کو الٹ دیا اور وہ ڈوبنے لگا اب وہ وہاں سے نکل بھاگنے کی کوشش کرتا ہے لیکن کامیاب نہیں ہوتا اور غرق ہو جاتا ہے تب اسکو بہت سخت درد و تکلیف ہوتی ہے۔ اگر آپ لوگوں کے حالات کو تلاش کریں گے تو ہر شخص کو ایسا ہی پائیں گے کہ اس نے خواب میں اس قسم کے مختلف پراگندہ خیالات و حوادث کو ضرور آرام یا تکلیف کی ایسی صورتوں میں دیکھا ہوگا جو ان خیالات اور اس شخص کی طبیعت دونوں سے مناسبت رکھتی ہوں۔ پس یہ عالم برزخ میں عذاب و ثواب میں مبتلا ہونا گویا خواب میں مبتلا ہونا ہے۔ فرق صرف اس قدر ہے کہ یہ ایک ایسا خواب ہے

## باب اختلاف احوال الناس في البرزخ

اعلم ان الناس في مثال العالم على طبقات شتى لا يحصى احصاؤها لكن نذكر من الاصناف اربعة صنف منهم اهل اليقظة واولئك يعذبون وينعمون بانفس تلك المنافرات والمناسبات الى هذا الصنف وقعت الاشارة في قوله تعالى ان تقول نفس يا حسرتا على ما فرطت في جنب الله وان كنت لمن الساخرين ورأيت طائفة من اهل الله صارت نفوسهم بمنزلة الحياض الممتلئة ماء اذا لم تحركها الرياح فغربها ضوء الشمس في الهاجرة فصارت بمنزلة قطعة من النور وذلك النور اما نور الاعمال الصالحة او نور الياد داشت او نور الرحمة وصنف قريب المأخذ منهم لكن هم اهل النوم الطبيعي فاولئك تصيبهم الرؤيا والرؤيا فيها حضور علوم مخزونة في الحس المشترك كانت مسكة اليقظة تمنع عن الاستغراق فيها والذهول عن كونها خيالات فلما نام لم يشك انها عين ما هي صورها وربما يرى الصفراوي انه في غيضة يابسة في يوم صائف وسموم فبينا هو كذلك اذ فاجأته النار من كل جانب فجعل يهرب ولا يجد مهربا ثم انه لفحته فقاسى الما شديدا ويرى البلغمي انه في ليلة شاتية ونهر بارد وريح زمهريرية فهاجت بسفينته الامواج فصار يهرب ولا يجد مهربا ثم انه غرق فقاسى الما شديدا وان انت استقريت الناس لم تجد احدا الا وقد جرب من نفسه نشج الحوادث المجتمعة بتخيلات وتوجهات متناسبة لها وللنفس الرائية جميعا فهذا المثال في الرؤيا غير انها رؤيا

---

لہ یعنی وہ اتنے صاف ہوتے ہیں کہ نیک عمل یا بد عمل کی ظاہری صورت ہی کو تصویریں لا کر راحت یا تکلیف پاتے ہیں ۱۲ ش ۲ لہ نیک اعمال کا نور نیک اعمال کو لگاتار کرتے رہنے سے پیدا ہوتا ہے اور یاد داشت والا ہر وقت خدا کی طرف دھیان لگائے رکھنے سے پیدا ہوتا ہے اسطرح کہ وہ شخص کوئی بھی کام کرے لیکن خدا کی یاد دل سے نہ جائے ہمیشہ خدا اور اسکے احکام کو مد نظر رکھے اگر کوئی یہ کہے کہ یہ کیسے ممکن ہے کہ آدمی دو کام ایک وقت کر سکے دنیا کا بھی اور دین کا بھی انجام دے اور ساتھ ہی ساتھ خدا کی یاد بھی دل میں قائم رکھے تو اسکا جواب یہ ہے کہ یہ بالکل اسی طرح ہوتا ہے جیسے سائیکل چلانے والا جب چلتے چلتے کسی سے باتیں کرتا ہے تو وہ باتوں کی طرف بھی پوری توجہ رکھتا اور سائیکل کا توازن قائم رکھنے کی طرف بھی۔ چنانچہ اسی قسم کی اور دوسری مثالیں ہیں۔ ان صورتوں میں اگرچہ شروع شروع میں کچھ مشکل پڑتی ہے لیکن بعد میں یہ عادت ثانیہ بن جاتی ہے۔ رحمت کا نور

۳ دل میں برائی کا خیال تک نہ لانے سے پیدا ہوتا ہے اس صورت میں ان سے ایسا سلوک ہوتا ہے جیسے ماں باپ اپنے بچوں سے کرتے ہیں ۱۲ ش

